## برائے حب

ایک مٹی کی تختی لے کر اس کے چاروں کونوں پر یٰسٓ یٰسٓ لکھ اور اس پر ایک صورت آٹے کی بغیر شکل بنا کر تختی کے درمیان بٹھا دے۔ اپنے نام کے اعداد اور مطلوب کے نام کے اعداد اور آیت ذیل کے اعداد کی تعداد کے موافق اڑد (کالا ماش) لے کر ہر ایک پر ایک ایک مرتبہ یہ آیت پڑھ کر پتلہ کے اڑد مارے تختی معہ پتلہ کے آگ پر رکھے مطلوب حاضر ہو گا۔ آیت مذکورہ یہ ہے:

لَا يُجَلِّيهَا لِوَقْتِهَا اِلَّا هُوَ ؕ

اس آیت کے کل اعداد ۶۷۵ (چھ سو پچھتر) ہیں۔

## حصار

کوئی بھی عمل پڑھتے وقت مندرجہ ذیل کلمات سات مرتبہ پڑھ کر چاقو پر دم کرے اور چاقو سے چاروں طرف لکیر کھینچ لے پھر عمل پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے خطرے سے محفوظ رہے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اَعُوْذُ بِوَجْهِ اللّٰهِ الْكَرِيْمِ وَبِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ الَّتِيْ لَا يُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ مِّنْ شَرِّ مَا نَزَلَ مِنَ السَّمَآءِ وَمَا يَعْرُجُ فِيْهَا مَا يَنْزِلُ اِلَى الْاَرْضِ وَمَا يَخْرُجُ مِنْهَا وَمِنْ طَوَارِقِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَطَارِقِ



الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِلَّا طَارِقٍ يَّطْرُقُ بِخَيْرٍ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ ؕ

## برائے حب

مندرجہ ذیل آیت بعد نماز عشاء ایک سو نو (۱۰۹) مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر گیارہ (۱۱) گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ چالیس (۴۰) روز مسلسل بلا ناغہ پڑھے۔ وقت ضرورت تہتر (۷۳) مرتبہ کسی بھی چیز پر پڑھ کر پھونکے اور مطلوب کو کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ مسخر ہو گا۔ وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ

## جاڑا بخار (تپ لرزہ)

اگر کسی کو سردی سے بخار آتا ہو تو یہ نقش لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ بخار اتر جائے گا پھر تعویذ کھول کر دریا یا کنویں، نہر یا سمندر میں ٹھنڈا کر دے۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| بحکم حضرت شمس تبریز بگریز بگریز ورنہ دیو سفید بر تو مقرر گشتہ۔ | | | |
|---|---|---|---|
| الٰہی بحق جبرئیل | الٰہی بحق میکائیل | الٰہی بحق اسرافیل | الٰہی بحق عزرائیل |
| الٰہی بحق ابوبکر رضؓ | الٰہی بحق عمر رضؓ | الٰہی بحق عثمان رضؓ | الٰہی بحق علی رضؓ |
| الٰہی بحق توریت | الٰہی بحق انجیل | الٰہی بحق زبور | الٰہی بحق قرآن |

# برائے بغض و عداوت

روٹی کے سات ٹکڑوں پر لکھ کر کالے کُتے کے سامنے ڈالے اگر مردوں کے درمیان عداوت کرانی ہے تو کُتے کے سامنے ڈالے اور اگر عورتوں کے درمیان عداوت کرانی ہے تو کتیا (مادہ) کے سامنے ڈالے وہ طلسم یہ ہیں ۔




**تنبیہ:** صرف جائز مقصد کے لئے کرے ناجائز مقصد میں کامیاب نہ ہو گا اور گنہگار ہو گا۔

# حصار مکان

جس مکان میں آسیب، جن، بھوت کا خلل ہو باوضو یہ تعویذ لکھ کر اس مکان میں اس طرح چسپاں کرے کہ دروازے کے سامنے والی دیوار پر نقش چسپاں ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس نقش کی برکت سے حفاظت رہے گی ۔






# چیچک (بڑی چیچک کے لئے)

اگر کسی کو چیچک نکل گئی ہو یا نکلنے کے آثار ہوں تو یہ نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد صحتیاب ہو گا۔ نقش باندھنے سے قبل مٹھائی سوا کلو مدرسہ کے بچوں میں تقسیم کر دے یا نمازیوں کو بانٹ دے ۔ وہ نقش یہ ہے ۔

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | الحمد للہ | رب العلمین | الرحمن الرحیم | ص |
|---|---|---|---|---|
| ملک | یوم الدین | ایاک نعبد | وایاک نستعین | ص |
| اھدنا | الصراط المستقیم | صراط الذین | انعمت علیھم | ۴ |
| غیر المغضوب | علیھم | ولا الضالین | آمین | ۴ |

# دست غیب

دست غیب کا عمل اس شخص کے لئے جائز ہے جو کمانے اور محنت کرنے کی صلاحیت نہ رکھتا ہو یا اس کا کوئی سہارا نہ ہو ایسی صورت میں دست غیب کا عمل کر کے وہ اپنے کھانے کا انتظام کر سکتا ہے البتہ متقی اور پرہیزگار کے لئے یہ عمل مناسب نہیں ہے اسے اللہ تعالیٰ پر توکل کرنا چاہیئے ۔ اللہ تعالیٰ اپنے مخلص اور نیک بندوں کے ذریعہ اس کی روزی کا انتظام کرے گا ۔ وہ عمل یہ ہے ۔

نیچے دیئے ہوئے نقش پر "یا حیُّ" اٹھارہ ہزار (۱۸۰۰۰) مرتبہ پڑھ کر

دم کرے اور ایک ہفتہ کے بعد اس نقش کو جیب میں رکھ کر بازار
میں جائے اور اگر کوئی شخص اس نقش کو طلب کرے خاموشی سے
اس کو دے دے بات نہ کرے۔ روزانہ وہ شخص گزارہ کے لائق رقم
دیا کرے گا اگر وہ شخص ایک ہفتہ بعد نہ آئے تو انچاس ۴۹ روز تک
عمل کرتا رہے اور ہر ہفتہ (عمل شروع کرنے کے ایک ہفتہ بعد) بازار
تعویذ لے کر جائے۔ جس ہفتہ میں وہ شخص مل گیا کام پورا ہو گیا۔ اب
صرف روزانہ اٹھارہ ۱۸ سو مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ نقش پر دم کرنے کی
ضرورت نہیں۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۹ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|
| ۴ | ۶ | ۸ |
| ۵ | ۱۰ | ۳ |

## برائے دستِ غیب

عروج ماہ (چاند دکھائی دینے کے بعد) میں
بروز جمعرات سرسوں کا تیل سوا پانچ روپے کا لے کر مسجد
میں مٹی کے چراغ میں روئی کی بتی ڈال کر روشن کرے۔
رات کے وقت (بعد نماز عشاء) ایک مصلّٰی (نماز پڑھنے
والا) لے اور پانچ ٹھیکری لے اور مصلّٰی کے چاروں کونوں کے
نیچے ایک ایک ٹھیکری رکھ دے اور ایک ٹھیکری مصلّٰی
کے نیچے سجدے کی جگہ رکھ دے



ہر ٹھیکری پر یہ اسماء لکھے




اور اول و آخر تین تین بار درود شریف

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ

درمیان میں اسم عمل سات ہزار سات سو ستتر (۷۷۷۷) مرتبہ
اکیس ۲۱ یوم (دن) پڑھے مصلّٰی کے نیچے سے جو قسمت کا ہو گا ملے گا
اور آئندہ ملتا رہے گا۔ وہ اسم عمل یہ ہے

یَا فَتَّاحُ

اکیس یوم عمل کرنے کے بعد سات سو مرتبہ پڑھ لیا کرے
تاکہ عمل قائم رہے۔

## استخارہ

وضو کرکے عطر لگائے اور دوشنبہ (پیر) کے دن روزہ

رکھے اور شب (رات) کو باوضو سوئے صبح منگل کو قبل طلوع
آفتاب (سورج نکلنے سے پہلے) اس آیت کو سبز (ہرے) کپڑے
پر لکھے۔ زعفران اور عرق گلاب سے پھر اس کو عود و عنبر (یا لوبان
داگربتی) کی دھونی دے کر اس کپڑے کو ایک ڈبیہ کے اندر رکھ
کر اس کو بند کر دے تاکہ نہ کوئی آدمی اس کو دیکھے نہ چاند
سورج کا سایہ پڑے۔ بدھ کی رات کو نماز عشاء پڑھ کر اس ڈبیہ
کو ہاتھوں (دونوں ہاتھوں) میں لے کر اکیس (۲۱) مرتبہ کہے۔

یَا عَالِمَ الْخَفِیَّاتِ فِی الْاُمُوْرِ یَا مَنْ ھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اَطْلِعْنِیْ عَلٰی کُلِّ مَا اُرِیْدُ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

اس کو اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھنے کے بعد درود شریف پڑھتا ہوا
سو جائے اس طرح کہ باوضو ہو اور قبلہ کی طرف کروٹ لے کر
سو جائے۔ اگر اس شب (رات) کو معلوم نہ ہو تو جمعرات
کے دن روزہ رکھے اور شب جمعہ کو اسی طرح کرے انشاء اللہ
تعالیٰ ضرور معلوم ہو جائے گا۔ وہ آیت جو کپڑے پر لکھی جائے گی
یہ ہے۔

اَللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَہٗ بِمِقْدَارٍ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالِ۔

## برائے حب

مطلوب کے پہنے ہوئے کپڑے پر مندرجہ ذیل آیات باوضو



لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھے۔ نیچے مطلوب اور
اس کی والدہ کا نام بھی لکھے۔ وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَآ اُقْسِمُ بِھٰذَا الْبَلَدِ وَاَنْتَ حِلٌّ بِھٰذَا الْبَلَدِ وَوَالِدٍ وَّمَا وَلَدَ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ کَبَدٍ اَیَحْسَبُ اَنْ لَّنْ یَّقْدِرَ عَلَیْہِ اَحَدٌ یَقُوْلُ اَھْلَکْتُ مَالًا لُّبَدًا اَیَحْسَبُ اَنْ لَّمْ یَرَہٗٓ اَحَدٌ اَلَمْ نَجْعَلْ لَّہٗ عَیْنَیْنِ وَلِسَانًا وَّشَفَتَیْنِ وَھَدَیْنٰہُ النَّجْدَیْنِ الحب فلانۃ بنت فلانۃ علی حب فلاں بن فلاں۔

تنبیہ: صرف جائز مقصد کے لئے کرے۔ ناجائز مقصد کے لئے
کرے گا تو سخت نقصان اٹھائے گا۔

## برائے حب

روئی کو شہد میں تھوڑا سا تر کر کے اور خوشبو لگا کر
اس نقش کو اس میں لپیٹ کر کورے چراغ میں جلائے۔
چراغ کا منہ خانہ مطلوب (مطلوب کے گھر کی طرف چراغ کی لو
ہو) کی طرف ہو۔ ایک ہزار چار سو پینتالیس (۱۴۴۵)
مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ سَخِّرْ قَلْبَ فلان بن فلان لی بِحَقِّ
جبرائیل، بِحَقِّ دردائیل، بِحَقِّ رفتمائیل

بحقِ میکائیلَ سامِعًا مُطِیعًا بحقِ یا بَدُّوحُ ۔
نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۶۴ | ۳۶۱ | ۳۵۳ | ۳۶۷ |
| ۳۵۴ | ۳۶۶ | ۳۶۵ | ۳۶۰ |
| ۳۶۹ | ۳۵۵ | ۳۵۹ | ۳۶۲ |
| ۳۵۸ | ۳۶۳ | ۳۶۸ | ۳۵۶ |

## برائے دست غیب

ایک روپیہ پر تین مرتبہ یٰسٓ۔ یٰسٓ۔ یٰسٓ لکھے۔ اس روپیہ پر جمعہ کے دن سے علی الصبح (صبح سویرے) باصوم و ترک حیوانات (گوشت، مچھلی، انڈا وغیرہ سے پرہیز کرے صرف ایک اناج، جو کی روٹی، چنے کی روٹی یا گیہوں کی روٹی پانی کے ساتھ کھالے) روزانہ ایک ہفتہ تک مقررہ وقت پر سورۂ نون (۲۹) تین سو مرتبہ پڑھ کر اس روپیہ پر دم کرے اور اس روپیہ کو اپنے بٹوے یا پیسہ رکھنے کی جگہ رکھ لے بحکم خدا برکت بے حد ہوگی۔ تجربہ کیا ہوا ہے۔

## ہچکی کے واسطے

اگر ہچکی بند نہ ہوتی ہوں تو باوضو عرق گلاب اور



زعفران کو ملا کر لکھے۔ اور مریض کو پانی میں گھول کر پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہچکی بند ہو جائے گی۔ وہ نقش یہ ہے۔

فَقُلْنَا یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ ہ

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## برائے عداوت

سورۂ کوثر (پ ۳۰) آک کے سات پتوں پر لکھے اور نام دونوں اشخاص معہ نام والدہ لکھے اور آگ میں ڈالے۔ بحکم خدا دشمنی پیدا ہوگی۔

تنبیہ۔ صرف جانی دشمنوں میں باہم عداوت پیدا کرنے کے لئے عمل کرے یا ناجائز دوستی کو ختم کرنے کے لئے کرے تو صحیح ہے ورنہ بلاوجہ بھائیوں میں دشمنی پیدا کرے گا تو سخت گنہگار ہوگا۔ دنیا و آخرت میں سخت نقصان اٹھائیگا۔

## آسیب والے پر دم

اگر کسی آسیب والے کے پاس جائے تو اس وقت باوضو یہ پڑھے اور سب آیتیں بلند آواز سے پڑھے۔ جملہ

آیتیں پڑھنے کے بعد مریض پر دم کرے اور پانی پر دم کر کے مریض کے منہ پر چھینٹے مارے اور اس کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو ہوش آجائے گا اور آسیب کا اثر جاتا رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

الٓمّٓ ۝ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِىْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَىْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَ



الْاَرْضَ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝ لَآ اِكْرَاهَ فِى الدِّيْنِ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى لَا انْفِصَامَ لَهَا وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ۝ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰٓئُهُمُ الطَّاغُوْتُ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِىٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ۝ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ وَاعْفُ عَنَّا

واغفر لنا وقفة وارحمنا وقفة أنت مولنا فانصرنا
على القوم الكفرين ۝

إن ربكم الله الذي خلق السموت والأرض
في ستة أيام ثم استوى على العرش قف يغشي
اليل النهار يطلبه حثيثا والشمس والقمر
والنجوم مسخرت بأمره ألا له الخلق و
الأمر تبرك الله رب العلمين ۝

فتعلى الله الملك الحق لا إله إلا هو
رب العرش الكريم ۝ ومن يدع مع الله إلها
ءاخر لا برهان له به فإنما حسابه عند
ربه إنه لا يفلح الكفرون ۝ وقل رب اغفر
وارحم وأنت خير الرحمين ۝

بسم الله الرحمن الرحيم

والصفت صفا ۝ فالزجرت زجرا ۝ فالتليت
ذكرا ۝ إن إلهكم لواحد ۝ رب السموت
والأرض وما بينهما ورب المشارق ۝ إنا زينا
السماء الدنيا بزينة الكواكب ۝ وحفظا من
كل شيطن مارد ۝ لا يسمعون إلى الملإ
الأعلى ويقذفون من كل جانب ۝ دحورا ولهم
عذاب واصب ۝ إلا من خطف الخطفة فأتبعه
شهاب ثاقب ۝ فاستفتهم أهم أشد خا



أم من خلقنا إنا خلقنهم من طين لازب ۝

لو أنزلنا هذا القرءان على جبل لرأيته
خاشعا متصدعا من خشية الله وتلك
الأمثل نضربها للناس لعلهم يتفكرون ۝
هو الله الذي لا إله إلا هو علم الغيب والشهدة
هو الرحمن الرحيم ۝ هو الله الذي لا إله إلا
هو الملك القدوس السلم المؤمن المهيمن
العزيز الجبار المتكبر سبحن الله عما
يشركون ۝ هو الله الخلق البارئ المصور له
الأسماء الحسنى يسبح له ما في السموت والأرض
وهو العزيز الحكيم ۝

بسم الله الرحمن الرحيم

قل أوحي إلي أنه استمع نفر من الجن فقالوا إنا
سمعنا قرءانا عجبا ۝ يهدي إلى الرشد فامنا به
ولن نشرك بربنا أحدا ۝ وأنه تعلى جد ربنا
ما اتخذ صحبة ولا ولدا ۝ وأنه كان يقول
سفيهنا على الله شططا ۝

بسم الله الرحمن الرحيم

قل أعوذ برب الفلق ۝ من شر ما خلق ۝ ومن
شر غاسق إذا وقب ۝ ومن شر النفثت في
العقد ۝ ومن شر حاسد إذا حسد ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَ النَّاسِ ۠

اگر کسی آسیب والے کے پاس جائے تو مندرجہ بالا آیتیں اور سورتیں پڑھ کر اس پر دم کرے اور اگر خطرہ ہو کہ حملہ کرے گا تو پانی پر دم کر کے پلائے اور منہ پر چھینٹے مارے انشاء اللہ تعالیٰ مریض ہوش میں آجاتے گا۔ شرط یہ ہے کہ یہ جملہ آیتیں اور سورتیں بلند آواز سے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ آسیب دفع ہوگا۔



# عملیات غفرانی

از مولوی قاری صوفی شاہ سید محمود الحسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ

بیعت کردہ

از حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ

## آداب و شرائط قبولیت عملیات و تعویذات

۱۔ اکلِ حلال کھانا چاہیئے۔ حرام لباس اور حرام غذا سے بچنا چاہیئے۔ حرام غذا کھانے والے کا عمل کامیاب نہیں ہوتا۔

۲۔ لباس پاک ہو، بدن پاک ہو، پڑھنے کی جگہ پاک ہو، نیت خالص ہو، دکھاوا اور نمائش مقصود نہ ہو۔

۳۔ وضو کر کے قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھیں۔ قلب اور حوالی قلب میں خشوع وخضوع جہاں تک ہو سکے پیدا کرے۔ ورنہ مطلب حاصل نہ ہوگا یعنی روحانی فیوض سے محروم رہے گا۔

۴۔ سچ بولیں۔ جھوٹ کو حرام سمجھیں۔ ہمیشہ جھوٹ سے دور رہیں۔ مذاق میں بھی جھوٹ نہ بولیں۔ بچوں سے بھی جھوٹ نہ بولیں۔ بیہودہ باتوں سے پرہیز کریں۔ جھوٹ سے زبان کی تاثیر اور عمل کی برکت اور کامیابی ختم ہوجاتی ہے۔

۵۔ جائز مطلب کے لئے دعا مانگے اور کم از کم تین بار دعا مانگے۔ امید ہر حالت میں قبولیت کی رکھے۔ اگر دعا کے قبول ہونے میں دیر ہو جائے تو پریشان یا تنگ ہو کر ہرگز نہ چھوڑے۔ اگر چھوڑ دیا تو سمجھ لو کہ شیطان کا حربہ کارگر ہو گیا۔

۶۔ بلا وضو تو کلام پاک کھول کر پڑھنا جائز ہے۔ نہ بے وضو آیات قرآنی کاغذ پر یا طشتری پر لکھنا جائز ہے۔

۷۔ تعویذ لکھتے وقت، تعویذ ہاتھ میں لیتے وقت، تعویذ پانی میں گھولتے وقت، تعویذ کو موم جامہ کرتے وقت اور تعویذ کو دھونی دیتے وقت ہر ایک کا وضو ضروری ہے بغیر وضو تعویذ کو ہاتھ نہ لگائے۔ قرآنی آیات کے تعویذ کو بغیر وضو ہاتھ لگانے سے گنہگار ہوں گے اور وہ اثرات اور فائدے حاصل نہ ہوں گے جو تعویذ لکھنے کا مقصد تھے۔ جب تعویذ سے کام ہو چکے تعویذ کو قبرستان میں دفن کر دیں، یا نہر، دریا یا سمندر میں ڈال دیں بے ادبی نہ کریں۔

۸۔ اگر کسی تعویذ کو گلے میں باندھنے کی ضرورت ہے تو اول لوبان کی دھونی دے کر موم جامہ کر لیں پھر باندھیں۔

۹۔ عمل کرتے وقت ہر ایک سے اظہار کرتے نہ پھریں کہ میں نے فلاں عمل فلاں کے واسطے شروع کیا ہے اگر کوئی دریافت کرے بتلانے سے پرہیز کریں۔

۱۰۔ لغویات اور تکبرانہ الفاظ خود انسان کو خطرے میں ڈال دیتے ہیں احتیاط رکھیں۔

۱۱۔ اگر رات کو یا دن کو غسل کی حاجت پیش آئے غسل کریں



اور پھر عمل پڑھیں۔ جس وقت نیند سے آنکھ کھلے سب سے پہلے غسل کرنا چاہیئے۔

۱۲۔ سوتے وقت ایک ایک بار آیۃ الکرسی اور سورۂ اخلاص پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کریں تاکہ شیطان کے شر سے محفوظ رہیں اور غسل کی حاجت پیش نہ آئے اور عمل کا انجام بخیر ہو۔

۱۳۔ آیۃ الکرسی شریف پڑھ کر حصار کر لیا کریں۔ آیۃ الکرسی تین بار پڑھنا کافی ہوتا ہے۔

ف: عامل اگر مضبوط دل کا ہے تو کسی حصار کی ضرورت کسی عمل میں نہیں ہے۔ جب عامل کمزور قلب کا ہوتا ہے اس وقت حملہ بھی ہوتا ہے ورنہ نہیں۔ اس لئے کہ مؤکلان خواہ کتنا ہی خوف دلائیں مگر پڑھنے والے کے پاس نہیں آتے وہ ڈرتے ہیں اور اگر کمزور قلب کا ہے تو حصار کرنے پر بھی دل میں وسوسہ اور خطرات کا سامنا ہوتا ہے۔

۱۴۔ ترک حیوانات، صفائی قلب کے واسطے۔ اس کے واسطے بہت پر تاثیر عمل یہ ہے کہ اسماء الٰہیہ میں سے کوئی اسم (اللہ تعالیٰ کا نام) اپنے مزاج کے موافق اول پڑھ لیں تاکہ قلب قوی اور طاقت ور ہو جائے اور دل کا خوف نکل جائے پھر شروع کریں مثلاً اَللّٰہُ اَللّٰہ۔ ایک ہزار بار ایک ہفتہ روزانہ پابندی کے ساتھ پڑھیں ناغہ نہ کریں۔ نیز یَا قَوِیُّ پڑھنا بھی دل کو قوت پہنچاتا ہے اور دل سے خوف کو نکالتا ہے۔

۱۵۔ عملیات کے پڑھنے اور اس کا نتیجہ خاطر خواہ نہ نکلنے پر کمال

افسوس ہوتا ہے اور یہ شکایت ہوتی ہے کہ عمل کمزور ہے یا کسی
بزرگ کی اجازت نہیں ہوگی۔ اس طرح ایک عمل کیا۔ پھر دوسرا
عمل کیا۔ پھر تیسرا عمل کیا لیکن کامیابی حاصل نہ ہوئی۔ دل میں یہ
خیال جم گیا کہ یہ سب باتیں بیکار ہیں۔ اور عمل کے ذریعہ
کوئی کامیابی نہیں ہوتی۔ اس سلسلے میں مندرجہ ذیل امور غور
طلب ہیں۔

اول اپنے عیوب پر نظر ڈالیں۔ مثلاً کسی کا مال ناجائز غصب کرکے
کھا جانا۔ قرض داروں کا قرض ادا نہ کرنا، غیبت کرنا، چوری
کرنا۔ لڑائی جھگڑا آپس میں کرا دینا، علماء اور علم دین کی توہین
کرنا۔ نظر بد رکھنا۔ نماز روزہ کا پابند نہ ہونا، عقائد شریعت
اسلامیہ کے خلاف ہونا، دل میں خیال قائم کر لینا کہ عملیات
میں کیا رکھا ہے کون ملا بنے۔ یہ باتیں اگر آپ کے اندر ہیں تو
سمجھ لیجئے کہ قلب گندہ ہے، باطن صاف نہیں ہے۔ پھر سے عمل
پڑھئے ایسا ممکن نہیں کہ رب العزت کی درگاہ سے اُمید
بر نہ آئے۔

## ہدایاتِ ضروریہ

صوفیہ کرام نے عملیات کو پڑھنے کے لئے سال کے بارہ
مہینوں کو تین حصوں پر تقسیم کیا ہے۔ اُسی کے موافق عملدرآمد کریں۔

### ماہِ ثابت

جیٹھ، بھادوں، اگہن، پھاگن۔ اِن ماہ میں ترقی۔ تبادلہ۔ محبت



وغیرہ کے عملیات کئے جائیں۔

### ذو جسدین

چیت، اساڑھ، کنوار، پوس۔ ان ماہ میں کامیابی مقدمات، تسخیر،
منظورِ نظر، حبِ دنیا، حاجات دینی و دنیاوی، محبت زوجین،
نیز ثابت کے مہینے میں جو عمل مخصوص ہیں ذو جسدین کے مہینے
میں بھی پڑھے جا سکتے ہیں۔

### ماہِ منقلب

بیساکھ۔ ساون۔ کاتک۔ ماگھ۔ اِن ماہ میں نقصان دشمن،
تفریق، عداوت وغیرہ کے عملیات پڑھے جا سکتے ہیں۔

**فائدہ:** عروج ماہ میں ہر مہینے کی پہلی جمعرات سے شروع
کرنا بہت زیادہ مؤثر ہے۔ نیز ضرورت پر اگر ان مہینوں کا حساب
نہ ملے تو ہر عمل پڑھ سکتے ہیں۔ مؤثر کم ہوگا۔ تھوڑی بہت کامیابی
ضرور ہوگی۔ اس لئے قبولیت مستجاب الدعوات کے قبضۂ قدرت
میں ہے۔

## ہر وظائف کے پڑھنے کا طریقہ

### جس سے بفضلہ شرطیہ کام ہوتا ہے

کنجغ بامُش کنجغ اَمش
کنجغ بامُش کنجغ بمش

### اِشارات

(ک) اشارہ اگنی کا ہے (ن) اشارہ نیروت کا ہے (ج) اشارہ

جنوب کا (غ) اشارہ غرب کا (ب) اشارہ بائب کا (ا) اشارہ ایسان کا (م) اشارہ مشرق کا (ش) اشارہ شمال کا

زیادہ وضاحت کی ضرورت نہیں ہے۔ صرف اتنا بتا دینا ضروری ہے کہ رجال الغیب کا ہمیشہ دورہ ہوتا رہتا ہے۔ اگر بائیں جانب وظیفہ پڑھنے والے کا رُخ آن کر پڑ جائے گا۔ وظیفہ پورا نہ ہوگا۔ رجال الغیب اس میں رکاوٹ بن جاتے ہیں۔

لہذا ہمیشہ دائیں شانہ سے لینا چاہیئے۔ چند مثالوں سے یہ طریقہ سمجھا دیا جاتا ہے۔

اگنی کی پہلی تاریخ چاند کی ہے۔ نیروت۔ جنوب۔ غرب۔
۱ ۲ ۳ ۴

بائب۔ ایسان۔ مشرق۔ شمال۔ اگنی۔ نیروت۔ جنوب۔
۵ ۶ ۷ ۸ ۹ ۱۰ ۱۱

غرب۔ ایسان۔ مشرق۔ شمال۔ اگنی۔ نیروت۔ جنوب۔
۱۲ ۱۳ ۱۴ ۱۵ ۱۶ ۱۷ ۱۸

غرب۔ بائب۔ ایسان۔ مشرق۔ شمال۔ اگنی۔ نیروت۔
۱۹ ۲۰ ۲۱ ۲۲ ۲۳ ۲۴ ۲۵

جنوب۔ غرب۔ بائب۔ مشرق۔ شمال
۲۶ ۲۷ ۲۸ ۲۹ ۳۰

مذکورہ بالا شعر سے تطبیق دے دی گئی ہے پورے ماہ کے دنوں کی تقسیم ہوگئی۔ مثال۔ آج پندرہ تاریخ ہے اور پندرہ تاریخ شمال کی ہے اس لئے شمال کو دائیں شانہ پر رکھا، اور جانب غرب منہ کرکے پڑھنا شروع کیا۔

دوسری مثال: آج غرب کی ۱۹ ر تاریخ ہے تو دائیں شانہ پر غرب کو



رکھا منہ جانب جنوب ہوگا۔ لہذا جنوب کی جانب منہ کرکے پڑھنا چاہیئے۔

تیسری مثال: آج ۲۶ ر تاریخ ہے۔ لہذا جنوب نکلا۔ جنوب کو دائیں شانہ پر رکھا۔ اب منہ آپ کا جانب مشرق ہوگا لہذا مشرق کی جانب منہ کرکے پڑھنا چاہیئے۔

ایک نقشہ درج کیا جاتا ہے۔ اس کو سامنے رکھ کر سمجھ لیں ہر شخص کی سمجھ میں بھی آجائے گا اور قاعدہ سے پڑھ سکے گا۔




جنوبی مشرق اگنی ہے۔ شمالی مشرق ایسان ہے۔ جنوبی مغرب نیروت ہے۔ شمالی مغرب بائب ہے۔

یہ چار گوشہ چاروں سمت کے ہیں۔ لہذا اگنی کی تاریخ سے عمل شروع کرنا منظور ہے تو اگنی کو دائیں شانہ پر رکھ کر عمل شروع

کرنا چاہیئے۔ اگر بائب ہے تو بائب کو دائیں شانہ پر رکھ کر
پڑھیں۔ اسی طرح ایسان اور نیروت کو سمجھیں۔

## بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اس کی تعریف لکھنا مشکل ہے۔ ہر کام کو بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ شروع کرنا باعث برکت ہے۔ بعض علماء نے فرمایا کہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اسم اعظم ہے۔

## برائے ترقی تنخواہ (آمدنی)

روزانہ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح (ایک سو مرتبہ) بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کی پابندی کے ساتھ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد آمدنی میں اضافہ ہوگا اور جو دلی خواہش ہوگی پوری ہوگی۔

## حاجت روائی

روزانہ ایک وقت مقرر کر کے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ پڑھے۔ ایک ہفتہ نہ گذرے گا کہ بحکم خدا حاجت پوری ہوگی۔

## حفاظت از شیطان

جو شخص سوتے وقت اکیس مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ لے اور پھر کسی سے بات چیت نہ کرے اور سو جائے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے رات بھر شیطان کے شر سے



محفوظ رہے گا۔

## ظالم کے دل میں ہیبت (ڈر خوف)

اگر کسی شخص کا واسطہ کسی ظالم سے پڑ گیا ہو تو اس ظالم کے سامنے پچاس مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ لے۔ ظالم کے دل میں خوف پیدا ہوگا اور انشاء اللہ تعالیٰ ہر طرح ظالم کے ظلم سے محفوظ رہے گا۔

## امیر کبیر ہو جانا (مالدار بن جانا)

بوقت طلوع آفتاب (سورج نکلنے کے وقت) اول تین سو بار درود شریف پڑھے (نماز میں جو درود شریف پڑھا جاتا ہے افضل ہے ورنہ جو درود شریف ہو پڑھے) اس کے بعد تین سو بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھے اور روزانہ اس کو بلاناغہ پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک سال کے اندر اندر امیر کبیر اور انتہائی مالدار ہو جائے گا۔

ہدایت: اگر غسل کی حاجت پیش آجائے تو قبل طلوع آفتاب غسل کر لینا ضروری ہے۔ ورنہ اثرات زائل ہو جائیں گے۔

## بذریعہ خواب اسرار منکشف ہو جانا

جو شخص بعد نماز فجر روزانہ ایک چلہ تک (چالیس دن مسلسل) پابندی وقت کے ساتھ ڈھائی ہزار مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھے

انشاء اللہ تعالیٰ جو بات دنیا میں ہونے والی ہوگی قبل از وقت معلوم ہو جائے گی اور اس کا علم خواب کے ذریعہ ہو جایا کرے گا۔ نیز عجیب عجیب باتیں انکشاف میں آئیں گی۔

## مخلوق کی نظر میں باوقار ہونا

جو شخص چھ سو پچیس (۶۲۵) مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ طلوع آفتاب (سورج نکلتے وقت) یا بعد نماز فجر کالی روشنائی اور قلم سے لکھ کر تعویذ بنا کر ٹوپی میں رکھ لے۔ بڑی عزت ہوگی۔ دشمنوں کے دل میں خوف پیدا ہوگا۔ نیز کوئی شخص نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## تسخیر نظر

روزانہ چالیس (۴۰) روز تک طلوع آفتاب (سورج نکلتے وقت) کے وقت نظر جما کر سورج کے سامنے آنکھ قائم رکھ کر ایک سو (۱۰۰) بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھیں آنکھ میں بجلی کی طاقت پیدا ہو جائے گی۔ جس شخص پر نظر ڈالے گا اور بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ چند بار پڑھے گا اور دل میں یہ خیال کرے گا کہ فلاں شخص میری طرف چلا آئے وہ شخص چند منٹ کے واسطے آکر بیٹھ جائے گا۔ پھر روزانہ معمول بنا لیں کسی ایک وقت مقررہ پر ایک سو بار روزانہ قبل نماز ظہر یا بعد نماز عشاء پڑھتے رہیں اب سورج پر پڑھنے کی ضرورت نہیں ہے۔

فائدہ: بسم اللہ شریف میں اسم اعظم مخفی (چھپا ہوا) ہے۔



صدق دل سے پڑھنے والا کسی کا محتاج نہیں رہتا۔ ہر مرض کی دوا اور ہر مرض کی شفاء ہے۔ جو کام مقصود ہو، پاک باوضو ہو کر، خلوص نیت اور درد کے ساتھ پڑھے۔ بے حساب پڑھے انشاء اللہ مراد جلد پوری ہوگی۔

## تصدیقات عام و خاص

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے عملیات کرنے والے مختلف حضرات نے خطوط کے ذریعہ ان عملیات کے موثر اور تیر بہدف ہونے کی تصدیق کی ہے۔ چند تصدیقات شائع کی جاتی ہیں فائدہ اٹھائیں۔

تصدیق نمبر ۱: آنجناب نے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے متعلق لکھا تھا کہ آپ اس کو ترقی تنخواہ کے واسطے ایک تسبیح بعد ہر نماز کے پڑھ لیا کریں۔ میں نے شروع کر دیا اور برابر پڑھتا رہا۔ موجودہ زمانہ اور قلب کے اندر وساوس لوگوں کے ڈالنے سے میں نے چھوڑ دینے کا ارادہ کر لیا تھا۔ محض اس بنا پر کہ جب قسمت میں ہوگا ترقی ہو جائے گی۔ جناب والا نے اطمینان کامل دلایا کہ ہرگز نہ چھوڑنا چنانچہ برابر پڑھتا رہا۔ اب کچھ عرصہ کے بعد مجھے اور فوائد حاصل ہونے لگے یعنی خیر و برکت شروع ہوگئی۔ اطمینان قلب کو ہوا۔ لیکن ایک سال میں اللہ تعالیٰ نے ترقی کا دن دکھلایا اور ایک ادنیٰ سے اعلیٰ عہدہ پر پہنچ گیا۔ اس کا وہم و گمان بھی نہ تھا۔ کیا شان ایزدی ہے۔ اب یقین کامل ہوگیا

کہ درحقیقت قسمت میں جو کچھ لکھا ہے اس کا علم کسی کو نہیں ہے۔
دنیا عالم اسباب ہے اور اُمید پر قائم ہے، کوشش کرنا بار آوری کا
ثمرہ عطا فرماتا ہے۔ فقط والسلام

خادم العلماء سید واحد علی از مدراس

تصدیق ۲: روزانہ (۷۸۶) سات سو چھیاسی مرتبہ موافق
اسم اعداد کے پڑھنا شروع کیا اور رات کو اکیس ۲۱ بار پڑھ کر
سو جاتا تھا۔ اللہ تعالیٰ تمام معمولی ضروریات شبانہ روز کی پوری
فرماتا ہے۔ اور اکثر و بیشتر مجھ سے جھگڑا ہو جایا کرتا تھا۔ یہ بات بھی
جاتی رہی۔

احمد حسن از کانپور

تصدیق ۳: بندہ نے خوب جم کر اسم اعظم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ
الرَّحِیْمِ پڑھا۔ مخلوق کہنے لگی کہ اجی تم تو نماز روزہ سے
غافل تھے کس مُلا نے ہاتھ پھیر دیا جو وظیفہ جی بن گئے۔ میں نے خیال
کیا کہ یہ بیوقوف ہیں۔ اپنے کام میں مشغول رہا۔ چند روز بعد
منہیاری کی دوکان کھول لی۔ اللہ کا شکر ہے کہ روزانہ بکری کا معمول
ہر دوکاندار سے اچھا رہتا ہے اور جس قدر میرا خرچ روزانہ تھا اس میں
خود بخود روزانہ کمی ہونا شروع ہوگئی اور روزانہ پس انداز اچھا
خاصا جمع ہونے لگا۔ کیا عرض کریں دل خوش، ہم خوش، اہل
وعیال خوش۔ یہ سب کچھ ایک سال کے اندر اندر ہوگیا۔ نماز
پنجوقتہ پڑھ رہا ہوں اور برابر بسم اللہ شریف معمول میں ہے۔

تصدیق ۴: بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کی چلہ کشی نے عجیب



فوائد دکھلائے نئی نئی باتیں اور نئے نئے قصے سننے میں آتے ہیں اور
مخلوق کی نظر میں کمال عزت ہوتی ہے۔ ہر شخص میری بات کو مانتا
ہے اور عالم میں جو بات ہونے والی ہوتی ہے اس کا علم مجھے
ہو جاتا ہے اور میں لوگوں سے کہہ دیتا ہوں بڑے متعجب ہوتے
ہیں اور میرے قلب میں عجیب عجیب باتوں کا ظہور ہوتا رہتا ہے۔

فقط غضنفر محمد ضلع مظفر نگر

تصدیق ۵: اتفاق سے ایک مرتبہ (عدالت میں) شہادت
دینے کا اتفاق ہوا تو حسب ہدایت (۶۲۵) چھ سو پچیس مرتبہ
لکھ کر جلدی سے میں نے ٹوپی میں رکھ لی اور جاتے ہی افسر کو سلام
کیا۔ اس نے ایک نظر مجھ پر ڈالی اور پھر نہایت نرم گفتگو سے
آہستہ آہستہ میرا بیان لیا۔ قلب میں جو ایک قسم کی گھبراہٹ اور
بے چینی تھی سب بحمد اللہ رفع ہوگئی۔

خاکسار احمد علی گوڑ گانوں۔

تصدیق ۶: سورج کے سامنے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھنے
والا عمل حیرت انگیز عمل ہے۔ میں تعریف نہیں کر سکتا۔ وہی
تسخیر والا سورج کے سامنے کا عمل تھا۔ جس کی طرف نظر ڈالو
اپنا ہو جاتا ہے۔

راقم سید احمد از حسن آباد

تصدیق ۷: میرا عمل سورۂ رحمٰن شریف کا مکمل ہوگیا۔ مجلس
احباب دو ہفتہ کے بعد شروع ہوگئی تھی اب روزانہ ایک بار
بعد نماز فجر پڑھتا ہوں۔ میرا علاج بھی موافق آرہا ہے اور دم لطیفوں

کا ہجوم لگا رہتا ہے۔ ایسا عمل تسخیر عام وخاص میری نظر سے
نہیں گذرا۔ سچ ہے اللہ تعالیٰ کے کلام میں وہ تاثیر ہے جس کے
سامنے دنیا کی سب طاقتیں ہیچ ہیں۔

کریم اللہ خان از میسور

تصدیق ۸: سورج والا عمل جب سے شروع کیا ہے
تجارت کو بڑا فروغ ہے اور معقول نکاسی روزانہ ہوتی ہے۔

کمال خان ضلع فیض آباد

## اسماءِ حسنیٰ (اللہ تعالیٰ کے پیارے نام)

حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ کا
ارشاد گرامی:

خلوص نیت اور محبت کے ساتھ اپنے عقائد کو درست
رکھتے ہوئے توجہ الی اللہ کی جانب مائل ہو جائے اور زیادہ
نہیں کسی ایک اسم کا ورد کرے۔ چندے مزاولت (پابندی
سے کرنے) پر سب کچھ ظہور میں آجاتا ہے اور جس اسم کا جو کچھ
فائدہ ہے خود بخود پیدا ہوتا جاتا ہے۔

## اَللّٰہُ (معنی خدا)

جلالی، عدد (۶۶) چھیاسٹھ۔ یا اَللّٰہُ۔ یا۔ اَللّٰہُ اَللّٰہُ پڑھے



اسم ذات ہے۔ جو کوئی ہزار بار ہر روز پڑھے صاحب یقین ہو اور
جو کوئی سوا لاکھ چالیس دن میں لکھے یا لکھوائے اور گولیاں
باندھ کر دریا (سمندر) میں بہا دے خدا کے فضل سے مطلب
اس کا جلد بر آوے۔

اس اسم کی جس قدر تعریف کی جائے کم ہے۔ یہ اسم اخص الاسماء
ہے۔ اس اسم کے ذکر کرنے والے (پڑھنے والے) کو کوئی نظر
بھر کر دیکھ نہیں سکتا۔ اس کے کثرت سے پڑھنے سے جملہ امراض
سے نجات حاصل ہوتی ہے۔ اس کا ذاکر شاغل کمال بزرگی حاصل
کرتا ہے اور ہمیشہ خوش رہتا ہے (ہر اسم کے پڑھنے سے پہلے
اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھنا ضروری ہے)۔

## کشفِ قلوب

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ عالم میں جو بات ہونے والی ہو اس کا
مجھے علم ہو جایا کرے اسے چاہئے کہ ہر نماز کے بعد بصد خشوع ایک
تسبیح (ایک سو مرتبہ) اسم ذات "اللہ" کی پڑھ لیا کرے، چند روز
کے بعد کشف قلوب ہونے لگتا ہے۔ مثلاً کسی شخص نے کوئی بات
زبان سے نکالی، دل میں وہ بات آگئی، اور وہی بات ظہور میں آئے گی
اس کے خلاف نہ ہو گا۔ یا فلاں شخص ملازمت کی تلاش کر رہا ہے،
ہو گا یا نہیں، دل میں خود بخود آجائے گا، اگر اس کی مداومت کرلی
تو وہ درجہ حاصل ہو جائے گا جو پیروں کے پاس جانے سے ہوتا ہے
کہ آپ پہنچے اور ان کے ذہن میں بات آگئی کہ یہ فلاں غرض کے واسطے

آیا ہے۔ رفتہ رفتہ یہ نوبت انشاء اللہ تعالیٰ پہنچے گی کہ جو بات زبان سے نکلے گی وہ ہو کر رہے گی، اور زبان میں ایک ایسی خاصیت پیدا ہو جائے گی جس کا لکھنا کچھ مناسب معلوم نہیں ہوتا۔ اتنا خیال رہے کہ خواہش نفسانی اور تکبر و غرور سے دور رہیں۔ اس لئے کہ جب مخلوقِ خدا کو فائدہ پہنچانے ہجوم ہوتا ہے تو اس وقت زبان سے ایسے کلمات نہ کہہ ڈالیں جو اللہ تعالیٰ کو ناپسند ہوں۔ یہ ایک بڑا راز ہے جس پر آپ کو متنبہ کیا جاتا ہے۔ اولیاء اللہ اور بزرگانِ دین کا ہمیشہ معمول اسمِ ذات کا رہا ہے اور اسی کی بدولت سب کچھ پایا۔

## یَا رَحْمٰنُ (نعمتِ خداوندی سے مالا مال ہونا)

اس کے اعداد (۲۹۹) ہیں۔ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح پڑھنے سے خدا کی رحمت اور نعمتوں سے مالا مال ہو جائے۔ سبحان اللہ عجیب چیز ہے۔ جس قدر اس اسم کی تعریف کی جائے کم ہے ٹھنڈا اسم ہے۔

## یَا رَحِیْمُ (لوگ مہربان، پڑھنے والا مستجاب الدعوات)

اس کے اعداد (۲۵۸) ہیں روزانہ اگر بعد نماز فجر پڑھتا رہے تو دنیا اس کا دم بھرے گی، اس کا ذکر کرنے والا مستجاب الدعوات (دعاؤں کی قبولیت کا حامل) ہے عجیب و غریب اسم ہے۔ ذرا تجربہ کر دیکھئے۔

## یَا مَلِکُ (زبردست کامیابی اور مال و دولت کی فراوانی)

اس کے اعداد (۹۰) ہیں۔ بعد ہر نماز موافق اعداد (یعنی ۹۰ مرتبہ)



پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بڑی زبردست کامیابی نصیب ہو اور مال و دولت سے مالا مال ہونے لگے لیکن شرط یہ ہے کہ غفلت سے نہ پڑھے بلکہ حضوریٔ قلب کے ساتھ پڑھے۔

## یَا قُدُّوْسُ (دشمن کے شر سے حفاظت، دشمن دوست بن جائے)

اس اسم پاک کے اعداد (۱۷۰) ہیں۔ اس کا ایک سو ستر مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھنے والا دشمن کے شر سے محفوظ رہتا ہے۔ تین سو انیس (۳۱۹) مرتبہ پڑھ کر شیرینی (مٹھائی) پر دم کر کے جس کو کھلائے وہ مہربان ہو جائے۔ اس اسم پاک کا پڑھنے والا نفسانی خواہشات سے محفوظ رہے یہ فرشتوں کا کلام ہے جو رات دن پڑھتے ہیں اور پروردگار ذوالمنن کی پاکی بیان فرماتے ہیں۔ اِس اسمِ پاک کا پڑھنے والا بڑا نرم دل ہو جاتا ہے۔ عجیب اسم ہے۔

## یَا سَلَامُ (ہر برائی سے حفاظت اور خاندان میں عزت)

اس اسمِ پاک کے کل اعداد (۱۳۱) ہیں۔ اس اسم کو اعداد کے مطابق ایک سو اکتیس (۱۳۱) بار پڑھنے والا ہر برائی سے محفوظ رہے گا۔ میاں بیوی اولاد اور والدین کے درمیان محبت زیادہ کرنے کے لئے شیرینی (مٹھائی، مصری، گڑ وغیرہ) پر (۳۱۹) مرتبہ پڑھ کر دم کر کے کھلادے انشاء اللہ تعالیٰ محبت میں اضافہ ہوگا۔ بشرطیکہ جائز محبت لوجہ اللہ ہو۔ ورنہ کچھ نہ ہوگا۔ نیت پر اعمال کا دارومدار ہے۔

## یا مُؤمِنُ (حاجت پوری ہونے اور شیطان کے شر سے حفاظت)

اس اسم کے کل اعداد (۱۳۶) ہیں۔ اگر کوئی شخص ہر نماز کے بعد ایک سو چھتیس بار موافق اعداد پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی حاجت پوری ہو اور شیطان کے شر سے محفوظ رہے۔ چالیس دن پڑھنے سے مخلوق کہنا مانے۔ اگر ایک چلہ (چالیس دن) میں کامیابی نہ ہو۔ دوسرا چلہ پورا کرے۔

## یا مُہَیمِنُ (راز معلوم ہونا۔ دشمن پر غلبہ)

اس اسم کے کل اعداد (۱۴۵) ہیں۔ ہر نماز کے بعد موافق اعداد کے پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ ساتھ رہنے والوں کے تمام راز معلوم ہو جایا کریں گے لیکن یہ بات چند ماہ برابر عمل کرنے کے سبب حاصل ہوگی۔ اس کا پڑھنے والا اللہ تعالیٰ کے فضل سے ہمیشہ دشمن پر غالب رہے گا۔ وضو کرتا جائے اور اس اسم کو پڑھتا جائے پھر تماشہ دیکھے کچھ روز کے معمول سے دشمن پانی پانی ہو جائے گا۔

## یا عَزِیزُ (ہر شخص کی نظروں میں پیارا، صاحب عزت بن جائے)

اس اسم کے کل اعداد (۹۴) ہیں۔ اس اسم کا اعداد کے موافق ہر نماز کے بعد پڑھنے والا ہر شخص کی نظروں میں پیارا ہوگا اور کسی کا محتاج نہ ہو نیز اس اسم کا پڑھنے والا لوگوں کی نظروں میں شفیق و عزت والا ہوگا۔ زبان تعریف سے قاصر ہے۔ یہ اسم بہت خوبیوں والا ہے۔



## یا جَبَّارُ (دشمن زیر ہو۔ دشمن پر ہیبت طاری ہو)

اس کے کل اعداد (۲۰۶) ہیں۔ دو سو چھ مرتبہ کسی بھی ایک وقت پابندی کے ساتھ پڑھے تو دشمن مقہور ہو اور ناکام رہے اور اس اسم کا پڑھنے والا جس آدمی کی طرف بھی نظر بھر کر دیکھے گا اس پر خوف طاری ہوگا۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھنا ضروری ہے (یہ اسم جلالی ہے)

## یا مُتَکَبِّرُ (ہر شخص پر کامیابی۔ برتری حاصل کرنا)

اس اسم کے کل اعداد (۶۶۲) چھ سو باسٹھ ہیں۔ موافق اعداد کے کسی ایک وقت پڑھنے والا ہر شخص پر کامیابی حاصل کرتا ہے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف ضرور پڑھے۔

یا جبّارُ۔ یا مُتکبّرُ کو زیادہ نہ پڑھے ورنہ غصہ بڑھ جائے گا۔ یہ اسم جلالی ہے۔ ہر اسم اپنی تعداد میں پڑھنے سے کچھ لطف دکھلاتا ہے۔

## یا خَالِقُ (قلب و چہرہ نور سے بھرپور)

اس اسم کے کل اعداد سات سو اکتیس (۷۳۱) ہیں۔ دن میں کسی ایک وقت باوضو پڑھنے والے کا قلب اور چہرہ پُرنور ہو جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے پڑھنے والے کے لئے مغفرت کا سامان مہیا فرماتا ہے۔ بے لوث ہو کر یاد الٰہی کا مزہ کچھ اور ہی ہے۔

## یَا بَارِئُ (طبیب و ڈاکٹر کا علاج کامیاب۔ اہل خانہ مطیع)

اس اسم پاک کے کل اعداد (۲۱۳) دو سو تیرہ ہیں۔ طبیب، ڈاکٹر کو اس کا پڑھنا بے حد مفید ہے علاج موافق پڑتا ہے اور جس مریض کا علاج شروع کیا وہی صحتیاب ہو جاتا ہے۔ اگر تین ہزار ایک سو پچیس (۳۱۲۵) مرتبہ روزانہ باوضو چالیس دن پڑھ کر زکوٰۃ ادا کر دے۔ پھر کسی ٹھنڈے عطر پہ پچھتر بار پڑھ کر دم کر کے لگائے بیوی بچے، دوست احباب سب محبت کرنے لگیں صرف جائز مقصد کے لئے کرے۔

## یَا مُصَوِّرُ (لوگوں کی نظروں میں محبوب۔ ہر کام میں آسانی)

اس اسم کے کل اعداد تین سو چھتیس (۳۳۶) ہیں۔ جو شخص وضو کر کے پیشانی پر شہادت کی انگلی سے بغیر روشنائی کے یا مصور لکھے گا۔ وہ جس شخص کے پاس جائے گا اس کی نظروں میں محبوب بن جائے گا۔ اگر روزانہ ایک مرتبہ تین سو چھتیس مرتبہ پڑھ لیا کرے تو ہر کام میں آسانی پیدا ہو۔

پیشانی پر لکھ کر دیکھو اور تجربہ کر کے اپنے کو پوشیدہ رکھو۔ تعریف سے لوگوں کی خوش نہ ہو۔ خوف خدا دل میں رکھو جب اسم کا راز سمجھ میں آجائے گا۔

## یَا غَفَّارُ (راز کی حفاظت کے لئے)

اس اسم پاک کے کل اعداد بارہ سو اکیاسی (۱۲۸۱) ہیں۔ جس



شخص کے دل میں کوئی بات نہ ٹھہرتی ہو اور راز اگلنے کا مرض ہو تو اس اسم کو روزانہ رات کے وقت بعد نماز عشا۔ بارہ سو اکیاسی (۱۲۸۱) مرتبہ پڑھے اور چند روز تک پڑھتا رہے۔ اللہ تعالیٰ دل کی بات ظاہر نہ ہونے دے گا۔ نہایت ہی مجرب ہے۔ اس اسم کا پڑھنے والا بڑے بڑے راز، فتوحات ربانی اور فیوض رحمانی کے دل میں پوشیدہ رکھ سکے گا۔

## یَا قَهَّارُ (ظالم کو سخت سزا کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد تین سو چھ (۳۰۶) ہیں۔ اس اسم پاک کو موافق اعداد پڑھنے اور ظالم کے لئے بد دعا کرنے سے تین ہفتہ کے اندر اندر ظالم ہلاک ہوگا یا اپنے قصور کی معافی چاہے گا۔ معاف کر دے ورنہ دشمن کے ہلاک ہونے کا خطرہ ہے۔ اور بعض مرتبہ ضد کرنے اور معاف نہ کرنے سے اپنی جان کا بھی خطرہ پیدا ہو جاتا ہے۔ لوگ اس اسم سے کامیابی پر اپنے قصور پر شرمندہ نہیں ہوتے کہ ہمارا کیا قصور ہے اور بدلہ لینے کے خواہشمند ہوتے ہیں اگر صبر سے کام لیا اور پھر اس اسم کو پڑھا انشاء اللہ تعالیٰ کامیاب ہوگا۔

## یَا وَهَّابُ (فاقہ سے حفاظت، غیب سے روزی)

اس اسم کے کل اعداد چودہ (۱۴) ہیں۔ جس گھر میں فاقہ ہوتا ہو، سامان بظاہر نہ ہو روزانہ ایک سو ایک مرتبہ صبح پھر ہر نماز کے بعد سجدہ میں سر رکھ کر پڑھے۔ اللہ تعالیٰ غیب سے سامان کرے گا اور

اگر سجدہ میں جاکر بعد ہر نماز کے چودہ (۱۴) بار پڑھے فقر و فاقہ سے
نجات ملے، اور مخلوق سے بے پرواہ ہو جائے۔ اور اگر اس اسم کو
کثرت سے پڑھے خدا کے فضل سے غیب سے فتوحات ہوں۔ بڑا
زبردست اسم ہے۔ بعد نماز تہجد پڑھنا چاہے تو پانچ ہزار (۵۰۰۰)
تک روزانہ معمول بنالے اور روزانہ پانچ ہزار مرتبہ پڑھ لیا کرے۔
انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے فتوحات کے دروازے کھل جائیں گے۔

## یَا رَزَّاقُ (رزق میں فراخی، روزی میں برکت)

اس اسم کے کل اعداد تین سو آٹھ (۳۰۸) ہیں۔ باوضو روزانہ
صبح و شام تین سو آٹھ ۳۰۸ بار جو شخص اس اسم کو پڑھے گا اس کے رزق
میں فراخی ہوگی اور روزی میں برکت ہوگی لیکن ہر نماز کے بعد
پڑھے تو زیادہ بہتر ہے۔ چند روز کی مزاولت اور پابندی سے بہت
بہتر نتیجہ نکلے گا۔ اس کے ذریعہ کوئی خزانہ ہاتھ نہیں آتا بلکہ ہر شئے
میں برکت ہوتی ہے۔ کیونکہ رزق دینے والا اور اس میں برکت
دینے والا وہی رازق مطلق ہے۔

## یَا فَتَّاحُ (قلب کی صفائی۔ فتوحات کا حصول)

اس اسم کے کل اعداد چار سو نواسی (۴۸۹) ہیں۔ موافق اعداد
کسی وقت مقررہ پر پڑھے تو اللہ تعالیٰ کے فضل سے قلب مثل
آئینہ کے چمکے، باطن کی صفائی حاصل ہو بعد نماز تہجد روزانہ
کثرت سے پڑھنے سے بڑی زبردست فتوحات حاصل ہوتی ہیں۔



مفلس اور نادار اس اسم کی بدولت اپنے پروردگار کے راز پر مطلع
ہو جاتے ہیں۔ کرنا شرط ہے۔ استقلال بڑی چیز ہے مستقل
مزاجی سے پڑھتا رہے۔ نتیجہ پر غور نہ کرو۔ پڑھتے جاؤ پھر اس اسم
کے عجیب و غریب لطائف دیکھو۔ غیب سے کس طرح پروردگار
سامان کرتا ہے۔

## یَا عَلِیْمُ (کشفِ قلوب کے لئے۔ شانِ بزرگی کا پیدا ہونا)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو پچاس (۱۵۰) ہیں۔ اس کو دن
میں کسی ایک وقت موافق اعداد پڑھنے سے کشفِ قلوب پیدا ہوتا
ہے اور نامعلوم باتوں کا اظہار ہوتا ہے۔ چند روز میں شانِ
بزرگی پیدا ہو جاتی ہے۔

## یَا قَابِضُ (خطرناک دشمن کی ہلاکت)

اس اسم کے کل اعداد نو سو تین (۹۰۳) ہیں۔ موذی اور
خطرناک جانی دشمن کی ہلاکت کے لئے موافق اعداد اسم اور اعداد
نام معہ والدہ کے نام کے ملا کر اتنی تعداد میں روزانہ پڑھے وقت
مقررہ پر۔ انشاء اللہ تعالیٰ پورا اثر ظاہر ہوگا۔ لیکن سوچ سمجھ کر
کرے۔ غصہ حرام ہے بعد میں پھر افسوس ہوتا ہے۔ دشمن کے نام
معہ والدہ یا والد کے نام کے اعداد نکال کر (۹۰۳) عدد میں جمع
کرے اور اتنی تعداد روزانہ پڑھے۔ اگر ایک چلہ میں کامیابی
نہ ہو تو پھر دوسرا چلہ شروع کردے۔ ضرور کامیاب ہوگا۔ ناجائز

طور پر کرے گا تو اپنی جان کا خطرہ ہے لہٰذا احتیاط شرط ہے۔

## یا باسِطُ (قرض سے نجات۔ خلق خدا کی توجہ کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد بہتر (۷۲) ہیں۔ جو شخص روزانہ باوضو ہر نماز کے بعد موافق اعداد اور اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھ کر دعا مانگے۔ قرض سے خلاصی پائے۔ تدابیر ضروریہ عمل میں لاتا رہے۔ تاکہ قرض سے آسانی سے نجات حاصل ہو۔ اور قرضداروں کے واسطے محبوب بنانے والا عمل پڑھے تاکہ وہ زیادہ سختی نہ کریں۔ اور اپنے نام کے اعداد نکال کر رات کو سونے سے پہلے اول و آخر پانچ پانچ بار درود شریف پڑھ کر اپنے نام کے موافق اتنی تعداد میں پڑھ کر اپنے سینہ پر دم کرے۔ اگر دوکاندار ہے تو دوکان خوب چلے۔

## یا خافِضُ (دشمن پر فتح و غلبہ، دشمن کے شر سے حفاظت)

اس اسم کے کل اعداد چودہ سو اکیاسی (۱۴۸۱) ہیں۔ جو شخص روزانہ ایک وقت باوضو موافق اعداد کے (۱۴۸۱) مرتبہ پڑھے تو دشمن پر فتح اور غلبہ حاصل ہوگا۔ لیکن کچھ عرصہ تک پڑھتا رہے اور آخر میں دشمن کا نام لے کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگ لیا کرے کہ دشمن کے شر سے حفاظت رہے۔ اس عمل کا ہر نماز کے بعد کرنا اچھا ہے۔



## یا رَافِعُ (مالدار ہونا۔ فتوحات۔ بلندی مرتبہ)

اس اسم کے کل اعداد تین سو اکیاون (۳۵۱) ہیں اس اسم کے عدد کے موافق پڑھنے سے مالدار ہو اور فتوحات کا دروازہ کھل جائے۔ بلندی مرتبہ کے لئے بھی یہ اسم بڑا سریع التاثیر ہے فوراً اس کے پڑھنے کا کمال ظاہر ہوتا ہے۔

## یا مُعِزُّ (مخلوق سے بے خوف ہونا۔ مخلوق میں عزت)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو سترہ (۱۱۷) ہیں۔ اس اسم کو اس کے اعداد کے مطابق روزانہ باوضو پڑھنے والا مخلوق سے نہیں ڈرتا۔ ہر قسم کا بے جا ڈر خوف اس کے دل سے نکل جاتا ہے۔ اس کا پڑھنے والا تمام مخلوق میں باعزت رہتا ہے۔ سبحان اللہ کیا بے شمار فائدوں والا اسم ہے۔

## یا مُذِلُّ (دشمن کی ذلت۔ دشمن کی دشمنی ختم)

اس اسم کے کل اعداد سات سو سات (۷۰۷) ہیں۔ جو شخص روزانہ پابندی کے ساتھ اس اسم کا کل اعداد کے موافق ذکر کرنے والا دشمن کو ذلیل و خوار کرتا ہے۔ سجدہ میں جاکر دعا مانگے۔ مخالفت سے دشمن باز آجائے۔

## یَاسَمِیْعُ (دُعاکی قبولیت کا آسان طریقہ)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو اسی (۱۸۰) ہیں۔ روزانہ بعد نماز اس اسم کو موافق عدد کے پڑھتا رہے تو ذاکر بن جائے۔ جو دنا مانگے قبول ہو۔ یوں سمجھ لو کہ جو اس کو پڑھے گا اُسے پروردگار جو کچھ سُنائے گا وہ سنے گا اور قبول کرنا اللہ تعالیٰ کے اختیار میں ہے۔ بس ہمارا کام سُننا اور رب کا کام قبول کرنا ہے۔

## یَابَصِیْرُ (خفیہ رازوں کا علم ہونا)

اس اسم کے کل اعداد تین سو دو (۳۰۲) ہیں۔ ہر نماز کے بعد موافق اعداد پڑھنے والے پر اللہ تعالیٰ چھپے ہوئے امور ظاہر فرماتا ہے۔ بڑا زبردست اسم ہے۔ اور ایک عرصہ تک ترک حیوانات جلالی وجمالی کی پابندی کے ساتھ پڑھتے رہنے سے بہت سے خفیہ رازوں پر مطلع ہوتا ہے۔

## یَاحَکَمُ (حاکم پڑھے مخلوق مطیع ہو، پرہیزگاری حاصل ہو)

اس اسم کے کل اعداد اڑسٹھ (۶۸) ہیں۔ حاکم اگر پڑھے مخلوق میں سرداری پائے۔ باطن اچھا ہو اور پڑھنے والا پرہیزگار بن جائے۔ بدباطنی دور ہو۔ روزانہ ایک وقت موافق اعداد کے پڑھے۔



## یَاعَدْلُ (ظالم دشمن کے گرفتار بلا ہونے کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو چار (۱۰۴) ہیں۔ جو شخص موافق عدد روزانہ پڑھ کر کسی موذی ظالم پر پڑھ کر بددُعا کرے وہ ظالم فوراً گرفتار بلا ہو۔ منصف (جج، حاکم، افسر) پڑھے ہمیشہ عدل وانصاف کرتا ہے۔ ظالم کا ظلم حد سے زیادہ ہوجائے تو اس وقت یہ اسم بہت تیز کام کرتا ہے۔

## یَالَطِیْفُ (قید سے رہائی، بچوں کی شادیوں کے لئے رزق میں ترقی)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو انتیس (۱۲۹) ہیں۔ یہ اسم بہت جلد قبول ہوتا ہے اسی لئے اس اسم کو سریع الاجابت کہتے ہیں۔ اس کا ذاکر قید سے چھٹکارا حاصل کرے۔ بچوں کی شادیاں کرنا ہو کثرت سے پڑھے۔ خود بخود انتظام ہوجائے۔ موافق اعداد کے روزانہ ایک وقت پڑھے پھر اس کی تاثیر دیکھے۔ اگر سولہ ہزار چھ سو اکتالیس (۱۶۶۴۱) بار پڑھے جو دعا مانگے قبول ہو۔ ایک سو تینتیس بار روزانہ پڑھنے سے رزق میں ترقی ہو۔ تمام کام آسانی سے پورے ہوں۔ باریک باتوں کو پورا کرنے والا۔ لطف ومحبت پیدا کرنے والا بڑا زبردست اسم ہے اس کے پڑھنے سے عجیب وغریب مشاہدات ہوں گے

کہ یہ کیا چیز ہے۔

## یَاخَبِیْرُ (لوگ خبرگیری کریں۔ راز خلق کے ظاہر ہوں)

اس اسم کے کل اعداد آٹھ سو بارہ (۸۱۲) ہیں۔ روزانہ باوضو موافق اعداد پڑھنے سے اس کے قریب رہنے والے ہمیشہ اس کی خبرگیری کریں۔ بشرطیکہ کثرت سے پڑھے۔ تمام راز خلق اللہ کے ظاہر ہوں۔

## یَاحَلِیْمُ (ظالم حاکم کے غصہ کو ختم کرنا۔ سزا سے حفاظت)

اس اسم کے کل اعداد اٹھاسی (۸۸) ہیں۔ اگر حاکم یا افسر کسی پر زیادہ غصہ کرتا ہو تو موافق اعداد کے روزانہ اس کو پڑھے اس کا غصہ دفع ہوگا۔ اگر کسی پر حاکم یا افسر سخت ناراض ہو رہا ہو تو اس وقت اس اسم کو پڑھنا شروع کردے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا غصہ فوراً ٹھنڈا ہوگا۔ اگر کسی کی سزا کا فیصلہ ہونا ہے تو موافق اعداد کے روزانہ برابر فیصلہ تک پڑھتا رہے سزا سے بچ جائے اور اگر سزا یا جرمانہ ہو بھی تو بہت کم ہو۔ عمدہ نتیجہ اسی وقت نکلتا ہے جب درد بھرے دل سے پڑھے۔

## یَاعَظِیْمُ (مخلوق میں عزت والا عیب لوگوں سے پوشیدہ)

اس اسم کے کل اعداد ایک ہزار بیس (۱۰۲۰) ہیں۔ موافق اعداد کے روزانہ پڑھنے والا مخلوق میں عزیز اور مکرم ہوگا۔ اور اس



کی برائیاں خلق سے پوشیدہ رہیں گی۔ بڑا عظمت والا اسم ہے۔ جسم میں حرارت بڑھاتا ہے۔ (اسم جلالی ہے)

## یَاغَفُوْرُ (قلب میں روشنی اور مرض سے شفاء)

اس اسم کے کل اعداد ایک ہزار دو سو چھیاسی (۱۲۸۶) ہیں۔ موافق اعداد صبح یا شام ایک بار پڑھ لیا کرے۔ قلب میں روشنی اور مرض سے شفا ہو۔ دلجوئی، نرمی اور رحم کے آثار قلب میں پیدا ہوں۔

## یَاشَکُوْرُ (نیکی میں زیادتی اور شکر خدا بجالانے کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد پانچ سو چھبیس (۵۲۶) ہیں۔ موافق اعداد کے روزانہ ایک بار پڑھ لیا کرے۔ اس کا ذکر کرنے والا ہمیشہ نیک کام کرتا اور نیک مشورہ دیتا ہے اور اس سے نیک کام ہوتے رہتے ہیں اور شکر خدا بجالاتا ہے۔

## یَاعَلِیُّ (ہر قسم کی برائی اور پریشانی سے حفاظت۔ مخلوق میں باعزت)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو دس (۱۱۰) ہیں۔ موافق اعداد کے روزانہ ایک بار پڑھ لیا کرے اس اسم کا ذاکر ہر قسم کی برائی، پریشانی سے محفوظ رہتا ہے اور مخلوق کی نظروں میں باعزت

رہتا ہے۔ اکثر حضرات نے اس اسم کو اپنا معمول بنایا اور بہت فائدہ اٹھایا ہے۔

## یَاکَبِیْرُ (عالی مرتبہ، باوقار اور ہر مشکل مہم میں کامیاب)

اس اسم کے کل اعداد دوسو بتیس (۲۳۲) ہیں۔ روزانہ کسی ایک وقت موافق اعداد کے پڑھ لیا کرے اس کا مسلسل پڑھنے والا تھوڑے عرصہ میں عالی مرتبہ باوقار اور ہر مہم اور مشکل کام میں کامیاب ہو۔ دنیا حقیر نظر آئے۔

## یَاحَفِیْظُ (دل کا خوف دور، ہر طرح حفاظت، دشمن ناکام)

اس اسم کے کل نوسو اٹھانوے (۹۹۸) اعداد ہیں۔ روزانہ ایک وقت موافق اعداد پڑھنے سے دل کا خوف دور ہو۔ ہر طرح حفاظت رہے۔ ہر آفت سے محفوظ رہے۔ دشمن خواہ ایڑی چوٹی کا زور لگائے لیکن بال بیکا نہ کر سکے۔ موافق اعداد نہ پڑھ سکے تو ایک تسبیح (ایک سو مرتبہ) روزانہ بعد ہر نماز پڑھ لیا کرے۔

## یَامُقِیْتُ (بزرگانِ دین کا ورد ہے۔ بہت جلد قبولیت حاصل ہو)

اس اسم کے کل اعداد پانچ سو پچاس (۵۵۰) ہیں۔ روزانہ



باوضو موافق اعداد کے کسی ایک وقت پڑھ لیا کرے۔ اس ذکر کو کرنے سے بھوک نہ لگے صالحین اور بزرگانِ دین کا یہ ورد ہے اور بہت جلد قبولیت حاصل ہوتی ہے۔ سریع الاجابت ہے۔

## یَاحَسِیْبُ (اکاؤنٹینٹ (محاسب) کے لئے یہ عمل بہت کارآمد ہے)

اس اسم کے کل اعداد اسی (۸۰) ہیں۔ اس اسم کو موافق اعداد پڑھنے والا الحساب دیتے وقت نہ ڈرتا ہے اور نہ اس کے دل میں خوف پیدا ہوتا ہے۔ محاسب (اکاؤنٹینٹ) کے لئے یہ عمل بہت مفید اور کارآمد ہے۔

## یَاجَلِیْلُ (لوگوں کے دلوں میں باعظمت و باعزت ہونے کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد تہتر (۷۳) ہیں۔ موافق اعداد کے روزانہ ایک مرتبہ پڑھنے سے لوگوں کے دلوں میں اس کی عظمت اور اس کا خوف پیدا ہو اور پڑھنے والے کو لوگ عزت کی نگاہ سے دیکھیں۔ اس اسم کی تاثیر کچھ عرصہ پڑھنے کے بعد معلوم ہوتی ہے۔

## یَاکَرِیْمُ (رزق بے منت و بے محنت ملے۔ فراخیٔ رزق کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد دوسو ستر (۲۷۰) ہیں۔ اگر اس اسم کو

روزانہ موافق اعداد (۲۷۰ مرتبہ) پڑھ لیا کریں تو رزق بے منت اور بے مشقت ملتا رہے۔ کچھ عرصہ پابندی کے ساتھ پڑھنے سے بڑے بڑے عملوں سے یہ اسم بے نیاز کر دیتا ہے۔ فراخیٔ رزق میں بے مثال ہے۔

## یَا رَقِیْبُ (اللہ تعالیٰ کا محبوب بننا)

اس اسم کے کل اعداد تین سو بارہ (۳۱۲) ہیں۔ اس اسم کو روزانہ موافق اعداد پڑھنے والا اللہ تعالیٰ کو محبوب رکھتا ہے۔ عجیب چیز ہے۔ پڑھنے والے کو اس کی قدر معلوم ہوگی۔

## یَا مُجِیْبُ (دُعا کی قبولیت کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد پچپن (۵۵) ہیں۔ روزانہ ایک مقررہ وقت پر موافق اعداد پڑھ کر دعا مانگے اس کی دعا قبول ہو۔ دعا کی قبولیت میں یہ اسم تیر بہدف ہے۔

## یَا وَاسِعُ (کشادگیٔ علم۔ تنگیٔ رزق سے حفاظت)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو سینتیس (۱۳۷) ہیں۔ اس اسم کو موافق اعداد روزانہ ایک بار پڑھنے والا کشادگیٔ علم سے فیضیاب ہوتا ہے اور تنگیٔ رزق سے محفوظ رہتا ہے۔

## یَا حَکِیْمُ (مشکل اور اٹکے ہوئے کام کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد اٹھتر (۷۸) ہیں۔ ہر مشکل اور اٹکے ہوئے



کام کے آسانی سے ہونے کے لئے روزانہ ایک وقت موافق اعداد پڑھنا چاہیئے۔ اس کے پڑھنے والے پر حکمت کے راز منکشف (ظاہر) ہوں گے۔

## یَا وَدُوْدُ (ہر معاملے میں کامیابی کے لئے۔ ہر دلعزیزی حاصل ہو)

اس اسم کے کل اعداد بیس (۲۰) ہیں۔ محبت کے واسطے نہایت اچھا ہے۔ موافق اعداد کے پڑھے انشاء اللہ ہر جگہ کامیابی حاصل ہو۔ ایک تسبیح (ایک سو مرتبہ) روزانہ پڑھے۔ ہر دلعزیز رہے۔ شیرینی (مٹھائی، مصری، چینی، گڑ وغیرہ) پر ایک ہزار بار پڑھ کر پھونک دیں اور بیوی کو یا اولاد کو کھلا دیں۔ ناراض ہوں رضامند ہو جائیں۔ راضی ہوں اطاعت گزار بن جائیں۔ اور اگر کثرت سے روزانہ اس کو پڑھتے رہیں۔ دنیا مُسخّر (قابو میں) ہو جائے۔ ہر شخص پیار کرے اور محبت سے پیش آئے۔ خاص طور پر گھر والے جاں نثار ہوں۔

## یَا مَجِیْدُ (سب لوگوں میں باعزت ہونا)

اس اسم کے کل اعداد ستاون (۵۷) ہیں۔ اگر اپنے ہم جنسوں اور اہل خانہ اور دوست احباب میں عزت نہ ہو تو روزانہ ایک وقت موافق اعداد کے پڑھ کر اپنے اوپر دم کرنے سے سب لوگوں

میں عزت نصیب ہو۔

## یا باعِثُ (زندہ دلی پیدا ہونا۔ مایوسی ختم ہونا)

اس اسم کے کل اعداد پانچ سو تہتر (۵۷۳) ہیں۔ اگر کسی کا دل مردہ ہو یا وہ کم ہمت ہو یا سُست ہو تو روزانہ ایک بار موافق اعداد کے پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ چند دن بعد اس کا دل زندہ ہو جائے گا۔ ہمت جوان ہو گی اور سُستی چُستی میں بدل جائے گی۔ لاجواب اسم ہے۔

## یا شَہِیدُ {راہ خدا میں شہادت کے لئے / فاسق لڑکی کا نیک بننا}

اس اسم کے کل اعداد تین سو انیس (۳۱۹) ہیں۔ اگر اللہ تعالیٰ کے راستہ میں شہید اور قربان ہونا چاہتا ہو تو اس اسم کو کثرت سے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ شہادت نصیب ہو گی۔ اگر کسی کی لڑکی فاسق ہو اس کے لئے کثرت سے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ نیک اور صالح ہو جائے۔

## یا حقُّ {قید سے جلد رہائی، عبادت میں خوب دل لگے۔ سچ گوئی حاصل ہو}

اس اسم کے کل اعداد ایک سو آٹھ (۱۰۸) ہیں۔ اگر قیدی



موافق اعداد کے روزانہ پڑھے اللہ تعالیٰ کے حکم سے قید سے جلد رہائی پائے۔ اور جس کا دل عبادت سے اُچاٹ ہو وہ پڑھے عبادت میں اس کا بڑا جی لگے اور کثرت سے عبادت کرنے لگے۔ اور ثابت قدمی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرے۔ ایسا آدمی سچ گو اور حق بات کہنے والا بن جاتا ہے۔ مخلوق خدا اس سے مشورہ کرتی ہے۔

## یا وَکِیلُ (بجلی اور دیگر آفات سے محفوظ رہے)

اس اسم کے کل اعداد چھیاسٹھ (۶۶) ہیں۔ اس کو موافق اعداد روزانہ پڑھنے والا بجلی اور دیگر آفات و بلیات سے محفوظ رہتا ہے۔ تجربہ شرط ہے۔

## یا قَوِیُّ (دل کی قوت اور دفع دشمن کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو سولہ (۱۱۶) ہیں۔ اگر کوئی شخص اس اسم کو موافق اعداد کے ہر نماز کے بعد پڑھے تو دل اس کا قوی ہو۔ اگر بہ نیت دفع دشمن پڑھے دشمن مصیبت میں مبتلا ہو۔ بڑی قوی الاثر اسم ہے۔

## یا مَتِینُ (دعا کی قبولیت۔ مقصد میں کامیابی)

اس اسم کے کل اعداد پانچ سو (۵۰۰) ہیں۔ موافق اعداد کے صبح کے وقت پڑھنے والے کی دعا ضرور قبول ہوتی ہے۔ جس مقصد کے لئے موافق اعداد کے پڑھے گا بحکم خدا اس میں کامیابی

نصیب ہوگی۔

## یَاوَلِیُّ (بیوی کی اصلاح۔ مخلوق کی باتوں سے واقفیت)

اس اسم کے کل اعداد چھیالیس (۴۶) ہیں۔ اگر بیوی جھگڑالو اور بدعادت رکھتی ہو تو ہر نماز کے بعد موافق اعداد کے پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خوش خلق اور ہمدرد ہو جائے گی۔ اس اسم کا ذکر کرنے والا مخلوق کی باتوں سے آگاہ ہو جاتا ہے۔

## یَاحَمِیْدُ (لوگوں میں نیک نامی۔ وقار و عزت کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد باسٹھ (۶۲) ہیں۔ روزانہ بعد ہر نماز موافق اعداد کے پڑھ لیا کرے۔ تو اللہ تعالیٰ کے فضل سے ہر شخص تعریف سے یاد کرے۔ لوگوں میں وقار و عزت پیدا ہو۔ برے افعال سے نجات ملے۔ پسندیدہ افعال پیدا ہوں۔ جس شخص کا نام محمود ہو اس کے واسطے اس کا ذکر نہایت اچھا ہے۔

## یَامُحْصِیُ (اللہ تعالیٰ کی مہربانیوں کی آمد)

اس اسم کے کل اعداد اڑتالیس (۴۸) ہیں۔ اس اسم کا موافق اعداد کے روزانہ پڑھنے والا ہمیشہ اللہ تعالیٰ کی مہربانیوں کا حقدار رہتا ہے۔



## یَامُبْدِئُ {اسرار کا انکشاف، مصنفین و مؤلفین کے لئے کام کی چیز}

اس اسم کے کل اعداد چھپن ہیں۔ اس اسم کو روزانہ موافق اعداد کے پڑھنے والے پر اسرار کا انکشاف ہوتا ہے۔ کتابیں لکھنے والے، تحقیقات کرنے والے، تخلیقات اشیاء کے کاریگر اور شاعر نعت گو اگر پڑھیں تو زیادہ کامیاب اور اپنے کام کو زیادہ بہتر طور پر انجام دے سکیں۔ یہ اسم جدت طبع پیدا کرتا ہے۔

## یَامُعِیْدُ (گمشدہ کا پتہ ملنا، گمشدہ چیز مل جائے)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو چوبیس (۱۲۴) اگر کوئی شخص غائب ہو گیا ہو یا کوئی چیز گم ہو گئی ہو تو روزانہ ایک وقت مقررہ پر موافق اعداد کے ایک سو چوبیس (۱۲۴) مرتبہ پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ گمشدہ کا پتہ لگ جائے گا اور گمشدہ چیز مل جائے گی۔ اس سلسلے میں یہ بہترین چیز ہے۔

## یَامُحْیِیُ (قلب میں خوشی، موت کی یاد کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد اٹھاون (۵۸) ہیں۔ موافق اعداد کے روزانہ ایک مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ظاہری اور باطنی زندگانی حاصل ہو۔ قلب میں فرحت، دنیا کی زندگی ہیچ معلوم ہو۔ موت کی یاد ہر وقت دل میں رہے۔ بڑا زندہ کرنے والا اسم ہے۔

## یا مُمِیتُ (دشمن پر غلبہ اور فتح حاصل ہو)

اس اسم کے کل اعداد چار سو نوے (۴۹۰) ہیں۔ اگر کسی کا دشمن ظالم اور نامہربان ہو اور ظلم سے نہ چوکتا ہو تو موافق اعداد کے روزانہ پڑھے اور دشمن، ظالم، فاسق و فاجر شخص کے لئے نام لے کر بددعا کرے یہ عمل چالیس دن تک کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پر فتح و کامیابی حاصل ہو اور دشمن ظلم سے باز رہے۔ ذرا دل سے پڑھے پھر اس کا کمال دیکھے۔

## یا حَیُّ (بیماری سے شفاء، قلب میں نور، زندگی کا لطف)

اس اسم کے کل اعداد اٹھارہ (۱۸) ہیں۔ موافق اعداد کے روزانہ خلوص قلب اور پوری توجہ سے ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ صبح و شام پڑھے تو بہتر ہے۔ اس کا پڑھنے والا اگر بیمار ہو شفا پائے۔ قلب میں نور توحید کی روشنی پیدا ہو۔ زندگی کا پورا پورا لطف حاصل ہو۔ ہر وقت ہشاش بشاش رہے۔

## یا قَیُّومُ [مخلوق میں محبوبیت حاصل کرنا اور مخلوق پر ہیبت قائم ہو۔]

اس اسم کے کل اعداد ایک سو چھپن (۱۵۶) ہیں۔ موافق اعداد کے روزانہ فجر کے وقت پڑھے تو مخلوق میں تصرف ظاہر ہو۔ مخلوق محبوب رکھے اور اگر "یا حَیُّ یا قَیُّومُ" دونوں کو



ملا کر دو سو پندرہ (۲۱۵) مرتبہ پڑھے مخلوق ڈرے اور جو بات زبان سے نکالے شرطیہ بفضل خدا پوری ہو۔ بزرگی اور جلال پیدا ہو۔ عام خلائق دوستی کا دم بھرے۔ دنیا کی کوئی طاقت اُس کو نقصان نہیں پہنچا سکتی۔

## یا واجِدُ (کشف قبور، قلب منوّر)

اس اسم کے کل اعداد چودہ (۱۴) ہیں۔ اس اسم کو کثرت سے پڑھنے کی برکت سے کشف قبور پیدا ہوتا ہے اور قلب نور سے روشن ہوتا ہے۔

## یا ماجِدُ (اس کا پڑھنے والا معزز اور کامیاب ہوگا)

اس اسم کے کل اعداد اڑتالیس (۴۸) ہیں۔ اس کا موافق اعداد ہر نماز کے بعد پڑھنا، بادشاہ، حاکم، افسر، معلم اور سیٹھ آدمی کو پڑھنا بہت موافق ہے۔ رئیسوں کے لئے یہ اچھا اسم ہے

## یا واحِدُ (اللہ تعالیٰ کا محبوب اور پیارا بندہ بننا)

اس اسم کے کل اعداد انیس (۱۹) ہیں۔ اس اسم کا ذکر خدا کو بہت محبوب ہے اور اس کا پڑھنے والا اللہ تعالیٰ کا پیارا بندہ بن جاتا ہے اور خواب میں بزرگانِ دین سے ملاقات ہوتی ہے۔

## یا اَحَدُ (اللہ تعالیٰ کا قرب، خدا کا محبوب بندہ)

اس اسم کے کل اعداد تیرہ (۱۳) ہیں۔ اس کا ذکر خدا تعالیٰ

سے قریب کرتا ہے اور اس کا پڑھنے والا خدا کے محبوب بندوں میں شمار ہوتا ہے۔

## یَا صَمَدُ (کشائش رزق، فقر وفاقہ سے نجات)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو چونتیس (۱۳۴) ہیں زبردست عمل ہے۔ بھوک پیاس سے بے پرواہ کرتا ہے۔ کشائش رزق میں بڑا اثر رکھتا ہے۔ فقر وفاقہ دور کرتا ہے۔ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح (ایک سو مرتبہ) پڑھیں۔

## یَا قَادِرُ {دشمن کے پنجہ میں گرفتاری سے حفاظت۔ مشکل آسان}

اس اسم کے کل اعداد تین سو پانچ (۳۰۵) ہیں۔ روزانہ صبح وشام موافق اعداد کے پڑھے تمام مشکلیں آسان ہوں۔ اگر ہر عضو دھوتے وقت پڑھے، کسی دشمن کے پنجہ میں گرفتار نہ ہوگا۔ بے حد مؤثر ہے۔

اوّل پانچ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر سات سو تیس (۷۳۰) مرتبہ یَا رَزَّاقُ یَا مُعِزُّ یَا قَادِرُ پڑھے۔ آخر میں پانچ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ وسعتِ رزق، دشمن سے حفاظت مخلوق کا رجوع حاصل ہو۔ اگر پابندی سے پڑھتے رہیں۔ خدا تعالیٰ وسعت کرے۔ سبحان اللہ کیا کہنا۔



## یَا مُقْتَدِرُ {محنت مزدوری کرنے والے کے کام میں آسانی}

اس اسم کے کل اعداد سات سو چوالیس (۷۴۴) ہیں۔ محنت مزدوری کرنے والے روزانہ ایک وقت اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف درمیان میں سات سو چوالیس بار یہ اسم پڑھے۔ اس کے پڑھنے سے ان کے کام میں آسانی پیدا ہو اور مشقت کم ہو۔

## یَا مُقَدِّمُ (مقبولیت دعا کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو چوراسی (۱۸۴) ہیں۔ موافق اعداد پڑھ کر جو دعا مانگے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے قبول ہو۔

## یَا مُؤَخِّرُ (ظاہری وباطنی ترقی کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد آٹھ سو چھیالیس (۸۴۶) ہیں۔ اس اسم کا کسی ایک وقت موافق اعداد کے پڑھنا ظاہری اور باطنی درجے کو بڑھاتا ہے۔

## ھُوَ الْاَوَّلُ (نیک صالح لڑکے کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد سینتیس (۳۷) ہیں اس اسم کا موافق اعداد چالیس دن مسلسل کسی ایک وقت خلوص سے پڑھنے کی

برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ نیک صالح لڑکا پیدا ہوگا۔ صرف اَوّل کا لفظ نہ پڑھے بلکہ ھُوَ الاَوَّلُ پڑھے۔

## ھُوَ الاٰخِرُ (دشمن کی ذلت وخواری کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد آٹھ سو ایک (۸۰۱) ہیں۔ روزانہ ایک بار موافق اعداد پڑھنے والے کو زبردست نصرت، طاقت اور قوت پیدا ہو۔ دشمن اگر حملہ کرے خود ذلیل وخوار ہو۔

## یَا ظَاہِرُ (پوشیدہ راز معلوم ہو، آنکھیں منور)

اس اسم کے کل اعداد گیارہ سو چھ (۱۱۰۶) ہیں۔ روزانہ پابندی کے ساتھ کسی ایک وقت موافق اعداد پڑھنے سے دفینہ ہاتھ آئے۔ پوشیدہ راز معلوم ہوں۔ آنکھیں منور ہوں۔ بڑا اچھا عمل ہے۔

## یَا بَاطِنُ (اسرار باطنی سے واقفیت۔ مخلوق میں باعزت)

اس اسم کے کل اعداد باسٹھ (۶۲) ہیں۔ کثرت سے ذکر کرنے والے پر اللہ تعالیٰ اسرار باطنی کو ظاہر فرما دیتا ہے۔ ہر شخص عزت کرے اور ہر قسم کے خوف سے نڈر ہو جائے۔

## یَا وَالِیُّ (پرتاثیر عمل۔ کامیابی کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد سینتالیس (۴۷) ہیں۔ بزرگان اور مشائخ کے واسطے اس کا ذکر عجیب تاثیر اثر رکھتا ہے۔ اس ذکر



کو کثرت سے کیا جائے۔

## یَا مُتَعَالِیُّ {ایام ماہواری کی تکلیف اور جملہ بیماریوں سے نجات}

اس اسم کے کل اعداد پانچ سو اکیاون (۵۵۱) ہیں۔ اگر عورت موافق اعداد اسم روزانہ ایک وقت پڑھے۔ ماہواری ایام کی تکلیف اور دیگر بیماریوں سے نجات پائے۔ یہ عمل عورتوں کے لئے بے حد مفید ہے۔

## یَا بَرُّ (دن بھر راحت اور خوشی سے بسر ہو)

اس اسم کے کل اعداد دو سو دو (۲۰۲) ہیں۔ موافق اعداد روزانہ بعد نماز فجر پڑھنے سے دن بھر خوشی اور راحت سے گذرے

## یَا تَوَّابُ (قبولیت توبہ، خوف خدا، گناہ سے حفاظت)

اس اسم کے کل اعداد چار سو نو (۴۰۹) ہیں۔ اس اسم کو روزانہ موافق اعداد کسی ایک وقت پڑھ لے۔ توبہ قبول ہوتی ہے۔ خوف خدا ہر وقت دل میں رہے۔ معصیت وگناہ سے محفوظ رہے۔

## یَا مُنْتَقِمُ (ظالم دشمن کی ذلت وخواری)

اس اسم کے کل اعداد چھ سو تیس (۶۳۰) ہیں۔ اگر کوئی شخص اپنے ظالم دشمن سے بدلہ نہ لے سکتا ہو تو اس اسم کو موافق اعداد

روزانہ ایک وقت پڑھے۔ اس کے پڑھنے کی برکت سے اللہ تعالیٰ جلد سے جلد دشمن سے بدلہ لے گا اور اگر بددعا ہلاکت کی کرے۔ اللہ تعالیٰ اس کو بری طرح ہلاک کردے۔ بشرطیکہ زیادتی دشمن کی ہو۔ اس عمل کو کرنے سے پہلے کسی متقی عالم دین سے مشورہ کرلے ورنہ قتل کا گناہ ہوگا۔

## یَا عَفُوُّ (گناہوں کی معافی کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو چھپن (۱۵۶) ہیں۔ جو شخص موافق اعداد روزانہ ایک وقت اس اسم کو پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ کی رحمت کو جوش آئے گا اور پروردگار اس کے گناہ معاف کردے گا۔ بڑا غفور الرحیم ہے۔

## یَا رَءُوْفُ (غصہ کو ٹھنڈا کرنا۔ دل میں نرمی پیدا ہونا)

اس اسم کے کل اعداد دو سو چھیاسی (۲۸۶) ہیں۔ دن میں ایک وقت روزانہ موافق اعداد کے پڑھنے سے غصہ ٹھنڈا ہوتا ہے۔ مخلوق پر رحم آتا ہے دل میں نرمی اور محبت کا اثر پیدا ہوجاتا ہے۔ بڑا بہتر اسم ہے۔

## یَا مَالِكُ الْمُلْكِ [تمام حاجات دینی و دنیاوی پوری ہونے کے لئے]

اس اسم کے کل اعداد دو سو بارہ (۲۱۲) ہیں۔ اس اسم کو روزانہ ایک وقت موافق اعداد پڑھنے سے تمام حاجات دینی و دنیاوی پوری ہوں۔ خلوص سے روزانہ پڑھے۔



## ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ [مخلوق کی نگاہ میں مکرم و معظم بننا]

اس اسم کے کل اعداد ایک ہزار بانوے (۱۰۹۲) ہیں۔ روزانہ موافق اعداد پڑھیں اور عاجزی وانکساری کے ساتھ پڑھیں۔ اس کا پڑھنے والا مخلوق کی نگاہ میں مکرم و معظم بنا رہے گا اور لوگ احترام کریں۔

## یَا مُقْسِطُ (عادل بننے کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد دو سو نو (۲۰۹) ہیں۔ اس کا موافق اعداد پڑھنے والا ہمیشہ لوگوں کے ساتھ عدل وانصاف کرے اور اس کے مزاج سے حد سے بڑھنا ختم ہوجائے اور طبیعت میں اعتدال قائم ہوجائے۔

## یَا جَامِعُ [چوری گئی ہوئی چیز کا پتہ ملے یا بھاگے ہوئے کا علم ہوجائے]

اس اسم کے کل اعداد ایک سو چودہ (۱۱۴) ہیں۔ اس اسم کا موافق اعداد پڑھنے والے کو چوری گئی ہوئی چیز کا باآسانی پتہ چل جائے کہ کس نے لی ہے اور بھاگے ہوئے شخص کی بابت معلوم ہوجائے کہ کہاں گیا ہے۔

## یَاغَنِیُّ (مالدار ہونے، تجارت میں خوب نفع حاصل ہو)

اس اسم کے کل اعداد ایک ہزار ساٹھ (۱۰۶۰) ہیں۔ اس اسم کو موافق اعداد پڑھنے والے کو تجارت اور کاروبار میں خوب نفع حاصل ہو۔ اس اسم کا پڑھنے والا جلد مالدار ہو جاتے۔ اس اسم کی برکت سے کسی کا محتاج نہ رہے۔ اس اسم کا ہمیشہ پڑھنے والا مال و دولت سے غنی رہے۔ کم از کم چار چھ ماہ تک اس کا ورد ضرور رکھے۔

## یَامُغْنِیُ (مالداری حاصل ہو۔ خلق سے بے پرواہ)

اس اسم کے کل اعداد گیارہ سو (۱۱۰۰) ہیں اس اسم کو روزانہ موافق اعداد چالیس دن تک پڑھے تو مالدار ہو جائے۔ اگر ہمیشہ کے لئے اس اسم کا پڑھنا موافق اعداد جاری رکھے تو بے شمار نعمتیں ملیں اور خلق سے بے پرواہ ہو۔ بعض مشائخ سے اس طرح پڑھنا بھی منقول ہے کہ اول گیارہ بار درود شریف پڑھے پھر گیارہ سو گیارہ (۱۱۱۱) بار یَامُغْنِیُ پڑھے آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ جلد مالدار ہو جائے گا۔ اور فقر وفاقہ دور ہو گا۔

## یَامَانِعُ (خوف، ڈر اور گھبراہٹ دور کرنا)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو اکسٹھ (۱۶۱) ہیں۔ موافق اعداد اس اسم کو پڑھا جائے تو دل سے ہر قسم کا خوف نکل جاتا ہے اور گھبراہٹ



دور ہو جاتی ہے۔

## یَاضَارُّ (دشمن سے نجات کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) ہیں۔ اگر موافق تعداد روزانہ چالیس دن وقت مقررہ پر خلوص دل سے ہمہ تن متوجہ ہو کر پڑھے۔ چند روز بعد فوراً دشمن بیمار ہو جائے گا اور مصیبت میں جان آجائے گی جب تک پڑھنا نہ چھوڑے گا دشمن اچھا نہ ہو گا۔ بشرطیکہ ترک حیوانات جلالی بھی کرے۔

ف:۔ ایسا عمل انتہائی مجبوری میں کیا جاتا ہے اور اس کے لئے کسی نیک متقی عالم دین سے مشورہ کر کے کرے ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے لہذا احتیاط ضروری ہے۔

## یَانَافِعُ (بیماری سے شفا کے لئے)

اس اسم کے کل اعداد دو سو ایک (۲۰۱) ہیں۔ بیمار اگر موافق اعداد پڑھے شفا پائے اور کثرت سے پڑھنے والا جس مریض پر ہاتھ پھیرے گا اور پھونک دے گا انشاء اللہ تعالیٰ بیمار کو شفا حاصل ہو۔

## یَانُوْرُ (قلب منور، چہرہ روشن اور پر جلال)

اس اسم کے کل اعداد دو سو چھپن (۲۵۶) ہیں۔ یہ ٹھنڈا اسم ہے۔ عجیب وغریب تاثیر رکھتا ہے۔ اس کو اگر روزانہ موافق تعداد

اسم پڑھے تو قلب منور، چہرہ چمکتا ہوا اور پُر جلال ہو جائے۔ چہرے پر بھولے پن کے انوار عجیبہ کا ظہور ہوتا ہے۔

## یَاھَادِیُ (راہِ ہدایت حاصل ہو)

اس اسم کے کل اعداد بیس (۲۰) ہیں۔ اگر کوئی اس اسم کو موافق اعداد روزانہ پابندی کے ساتھ پڑھ لیا کرے راہِ ہدایت پر قائم رہے اور اگر گمراہی میں پڑا ہو صراط مستقیم پر آجائے اگر سفر میں راستہ بھول گیا ہو اس اسم کو پڑھنا شروع کرے انشاءاللہ تعالیٰ صحیح راستہ پر خود بخود آجائے گا۔ ورنہ کوئی شخص بتلا دے گا۔

## یَابَدِیعُ (اسرارِ غیبی اور حکمت کا حصول)

اس اسم کے کل اعداد چھیاسی (۸۶) ہیں۔ اگر یَانُورُ یا بَدِیعُ دونوں کو روزانہ تین سو بیالیس (۳۴۲) بار صبح اور شام دو وقت پڑھتا رہے تو اندھیرے میں روشنی کا کام دے اور اگر ہر نماز کے بعد پڑھتا رہے تو خدا جانے کیا کیا اسرار غیبی اور حکمت اسرار زبان سے بے ساختہ نکلیں گے جن کا سمجھنا مشکل اور اس کا علم خود کو نہ ہو گا۔

## یَابَاقِیُ (عمل مقبول، رنج سے محفوظ)

اس اسم کے کل اعداد ایک سو تیرہ (۱۱۳) ہیں۔ موافق تعداد



اسم کے پڑھنے سے انشاءاللہ تعالیٰ اس کے تمام عمل مقبول ہوں اور انشاءاللہ تعالیٰ کسی سے اسے رنج نہ پہنچے گا۔ اور اس کا پڑھنے والا انتہائی خوش و خرم رہے گا۔

## یَاوَارِثُ (غیب سے حفاظت)

اس اسم کے کل اعداد سات سو سات (۷۰۷) ہیں۔ اس اسم کو موافق اعداد روزانہ پڑھنے والے کی انشاءاللہ تعالیٰ غیب سے حفاظت ہو گی اور اسے کوئی چیز نقصان نہ پہنچا سکے گی۔

## یَارَشِیدُ (لوگ اس کے پاس رائے مشورہ لینے آئیں)

اس اسم کے کل اعداد پانچ سو چودہ (۵۱۴) ہیں۔ موافق اعداد اس کا پڑھنے والا لوگوں میں عزت و عظمت کا حامل بن جاتا ہے اور لوگ اس سے مشورے کے محتاج ہو جاتے ہیں اور اس کے مشورہ کے بغیر کوئی کام نہ کریں اور اللہ تعالیٰ کی رحمت سے اس کا ورد رکھنے والا صحیح رائے اور مشورہ دینے کا پابند ہو گا۔ اس کے مشورہ پر چلنے والے نقصان سے محفوظ رہیں گے۔

## یَاصَبُورُ (تحمل، برداشت، سوچ، سمجھ پیدا ہو)

اس اسم کے اعداد دو سو اٹھانوے (۲۹۸) ہیں موافق اعداد اس اسم کو پڑھنے والے میں تحمل، برداشت، سوچ، سمجھ اور اچھے خیالات پیدا ہوتے ہیں۔ اس اسم کا ورد کرنے والا انشاءاللہ

تعالیٰ صبر و ضبط کا پیکر بن جاتا ہے۔

ف: الحمد للہ اسماء صفات کے خواص ختم ہوئے۔ اسماء حسنیٰ کے درج کرنے سے اُن لوگوں کو خاص طور سے فائدہ پہنچے گا جو زیادہ طویل آیات پڑھنے سے گھبراتے ہیں یا ان کی زبان عربی نہ جاننے کے سبب آیات پڑھنے سے قاصر ہے۔ ان اسماء کی پابندی سے عجیب و غریب لطف آتا ہے۔ ہر اسم کو بصد شوق پڑھے۔

جو شخص جس مصیبت و پریشانی میں مبتلا ہو اپنے حسب حال اسم تجویز کر کے پڑھنا شروع کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقصد بر آئے اور تمام تکالیف دور ہوں گی، راحت کی زندگی ملے گی۔

یہاں چند مخصوص فوائد درج کئے گئے ہیں ورنہ ہر ہر اسم کے سینکڑوں فوائد ہیں پڑھنے پر معلوم ہوں گے۔

## سورۂ یٰسین شریف کے خواص

جو شخص روزانہ سورۂ یٰسین شریف کو اپنا اس طرح ورد بنالے کہ ایک مرتبہ قبل نماز فجر اور پھر ایک بار بعد نماز فجر، اسی طرح ہر نماز سے قبل اور بعد ایک ایک بار، یعنی پانچ نمازوں سے قبل پانچ مرتبہ اور پانچ نمازوں کے بعد پانچ مرتبہ اس طرح دس مرتبہ روزانہ ہوا۔ اگر ایسا ممکن نہ ہو تو صبح کو سات بار بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب تین ۳ بار پڑھیں۔

اس طرح سورۂ یٰسین شریف پڑھنے کی برکت سے کوئی شخص نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ مزاج میں استقلال پیدا ہوگا۔ روزانہ



خرچ کا انتظام خود بخود ہوگا۔ نہ یہ حاجت رہے گی کہ کل کیا ہوگا۔ حتیٰ کہ شادی بیاہ اور تمام ضرورتیں خود بخود پوری ہوتی چلی جائیں گی افسران خوش رہیں گے۔ ہر بات اور مشورہ کو مخلوق صحیح مانے گی اور اس پر عمل کرے گی۔ کتنی ہی روزی میں تنگی ہو غیب سے سامان ہوتا رہے گا۔ اگر صاحب اولاد ہے سب اچھی حالت میں رہیں گے اور ہمیشہ خواب میں اپنے والدین کو اچھی حالت میں دیکھے گا۔ چہرہ پر جلال رہے گا اور ہر شخص قدر و منزلت کرے گا۔ جس مریض پر ایک مرتبہ پڑھ کر دم کر دے گا انشاء اللہ تعالیٰ اسے شفا حاصل ہوگی۔

اللہ تعالیٰ نے عجیب و غریب صفات اس سورۃ میں مخفی رکھی ہیں۔ جس قدر تعداد بڑھا کر پڑھے گا اسی قدر فائدہ زیادہ بہتر حاصل ہوگا۔ نہایت خلوص کے ساتھ روزانہ پڑھتے جائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ قدم قدم پر کامیابی حاصل ہوگی۔

## مشرف بہ زیارت بزرگانِ دین

روزانہ جبکہ سونے کا وقت ہو اور اپنی تمام ضروریات سے آپ فارغ ہو کر سونے کے واسطے جائیں اس وقت ایک تسبیح سورۂ اخلاص (قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ۔ آخر تک) اور ایک تسبیح سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ۔ کی لیٹے لیٹے پڑھ کر سو جائیں اور پھر کسی سے بات چیت نہ کریں۔ اس کا بہت زیادہ خیال رہے۔ اگر بات چیت کی ضرورت پڑ جائے ہرگز نہ بولیں

اور گھر میں کہدیں کہ میں بول نہیں سکتا۔ اشارے سے منع کردیں
ہاں اگر خدانخواستہ کوئی ایسی ضرورت پیش آجائے جو خطرہ
کی ہو مضائقہ نہیں۔ روزانہ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں بزرگان
دین کی زیارت ہوگی۔ بڑے سے بڑے لطف سے بہرہ اندوز ہوں گے۔
عام اجازت ہے۔ یہ عطیہ حضرت شاہ محمد اشرف صاحب بھوپالی
مرحوم کا ہے اور بیش بہا تحفہ ہے

## کسی مقدمہ میں پھنس جانا

خدانخواستہ کسی مقدمہ میں پھنس جائے۔ اس مصیبت سے
نجات کے لئے موقع ہو تو خود پڑھے ورنہ اگر خود مجبور ہے تو اپنے
ماں باپ، بھائی یا عزیز واقارب سے پڑھوالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ
فوراً بلا اخذ جواب بری ہوگا۔ روزانہ بعد نماز عشاء یا بعد نماز
فجر باوضو بارہ سو (۱۲۰۰) مرتبہ پڑھنا چاہئے۔ دو ہفتے نہ گذریں گے
کہ انشاء اللہ تعالیٰ خود بخود چھوٹ جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔
یَا رَحْمٰنَ کُلِّ شَیْءٍ وَّ رَاحِمَهٗ یَا رَحْمٰنُ۔
فائدہ: بعض لوگ چوری میں، بعض لوگ فوجداری میں ماخوذ ہو گئے
اس کے پڑھنے سے اللہ تعالیٰ کی رحمت سے چھوٹ گئے۔

## عمل برائے تسخیر عام و خاص

اس عمل کی بدولت، حکیم، ڈاکٹر، وکیل، دوکاندار، کاریگر اور
جملہ کاروباری لوگ فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ یہ عمل زیادہ سے زیادہ



پانچ منٹ میں ختم ہوجاتا ہے۔
عمل یہ ہے اگر آپ حافظ ہیں تو ماشاء اللہ نور علیٰ نور،
ورنہ اول سورۂ رحمٰن شریف خوب زبانی یاد کرلیں جب خوب
اچھی طرح یاد ہوجائے۔ روزانہ سورج جب صبح کو نکلے اور ایک
نیزہ بلند ہوجائے، تقریباً پانچ منٹ بعد سورج ایک نیزہ بلند
ہوجاتا ہے۔ اب سورج کی طرف منہ کرکے سورۂ رحمٰن پڑھنا شروع
کردیں جب آیت فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ۔ پر آئیں
تو داہنے ہاتھ کی کلمہ والی انگلی سے سورج کی طرف ایک اشارہ
کردیں۔

اسی طرح ہر مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ۔ پر
انگلی سے اشارہ کردیا کریں یہاں تک کہ سورت ختم ہوجائے۔
یہ عمل روزانہ پانچ منٹ میں ختم ہوجاتا ہے۔ ایک ہفتہ
کے بعد آمد مخلوق شروع ہوجاتی ہے۔ لیکن یہ زکوٰۃ ہے۔ آپ
التفات نہ کریں اور آنے والوں کو کمال اخلاق سے بٹھایا کریں
اور خوش مزاجی سے پیش آئیں۔ بعد ختم چلہ صبح کو روزانہ ایک مرتبہ
سورۂ رحمٰن پڑھتے رہیں۔ یہ عمل چالیس ۴۰ دن کا ہے بڑی آسانی
سے بعد نماز فجر پورا ہوجاتا ہے۔

ایک چلہ میں عام مخلوق کی آمد، دوسرے چلہ میں خاص
خاص لوگوں کی آمد، تیسرے چلہ میں رئیسوں، جاگیرداروں کی آمد،
چوتھے چلہ میں رات دن مخلوق کا ہجوم لگا رہتا ہے۔ اگر تجارتی
کاروبار ہے سب خریداری کریں گے۔ اور ہر شخص دوکان کی طرف

خود بخود کھنچ کر آئے گا۔ عجیب و غریب صفات کا یہ عمل ہے۔ اگر
کسی حاکم یا افسر کے پاس جانا ہے تو ایک بار سورۃ رحمٰن پڑھ کر
جائیں اگر زیادہ وقت نہ ملے تو تین بار فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا
تُكَذِّبٰنِ ۔ پڑھ لیں اور پھر سلام کریں افسر کمال اخلاق سے
پیش آئے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

فائدہ: احباب اور آنے والی مخلوق عامل کی طرف کھنچے گی
اور بعض اوقات دریافت کریں گے کہ آپ نے کیا عمل پڑھا ہے
ہم خود بخود آپ کی طرف چلے آتے ہیں۔ خوش مزاجی سے
کہہ دیجئے کہ آپ کی بندہ نوازی اور محبت ہے ہم کس لائق ہیں۔
جو شخص کاروبار کرتا ہے اس کو لازمی یہ عمل پڑھنا چاہئے۔

## درد زہ (بچہ ہونے) کی تکلیف

بچہ کی آسانی کے ساتھ ولادت کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو
لکھ کر اس کے نیچے یہ الفاظ لکھے اور سفید کپڑے میں لپیٹ کر عورت
کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فوراً اور آسانی کے ساتھ
بچہ پیدا ہو گا۔ لیکن بچہ پیدا ہوتے ہی تعویذ فوراً کھول کر نکال دے
ورنہ آنتیں باہر آنے کا ڈر ہے۔ لہذا محتاط کو دے بے پرواہ کو یہ
تعویذ نہ دے کہ کہیں فائدے کی جگہ نقصان اٹھانا پڑے۔ تعویذ
اس طرح لکھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ۙ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۝
اِهْيًا اَشْرَاهِيًا



## ملازمت کا بہترین عمل

جو شخص بیروزگار ہو اور روزگار کے سلسلے میں بہت پریشان
ہو تو مندرجہ ذیل آیت و دیگر کلمات کو روزانہ بعد نماز عشا یا بعد
نماز تہجد روزانہ پابندی کے ساتھ بلا ناغہ باوضو ایک ہزار مرتبہ
پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند روز کے بعد اس کو ملازمت مل جائے گی
اور ہر شخص تعریف کرے گا کہ یہ بڑا نیک اور غریب ہے۔ یہ عمل بڑا
مُجرّب اور تیر بہدف ہے اس کے پڑھنے سے فوراً نوکری مل جاتی ہے۔
آدمی بے روزگار نہیں رہتا۔ وہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
حٰمٓ ۚ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۙ غَافِرِ
الذَّنْۢبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ ۙ ذِى الطَّوْلِ ؕ
لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ۝
بِسْمِ اللّٰهِ بَا بُنَا تَبَارَكَ حِيْطَانُنَا ۔ يٰسٓ

فائدہ۔ اس عمل کی بدولت بحمد اللہ بہت لوگ کامیاب ہو رہے
ہیں۔ اِدھر پڑھا اُدھر ملازم ہو گئے۔ لیکن بعد ملازمت چالیس دن
پورے کرے (یعنی چالیس دن تک برابر پڑھتا رہے) ایسا نہ کرے
کہ درمیان میں چھوڑ دے اور بعد ختم چلہ اس کو ایک بار ضرور پڑھ لیا
کرے۔ تاکہ مالک یا حاکم خوش رہے۔ پھر صفت یہ ہے کہ مالک یا
حاکم، افسر جس کے ماتحت آپ ملازم ہیں بلا مشورہ آپ کے کوئی کام
نہ کرے گا اور جو رائے آپ دیں گے اس پر عمل درآمد کرے گا انشاء

اللہ تعالیٰ۔

بعض احباب لکھ مارتے ہیں کہ نماز کا جھگڑا اچھا لگا دیا۔ یہ وسوسۂ شیطانی ہے۔ نماز کی بدولت دین و دنیا کے سب کام بحسن وخوبی انجام کو پہنچتے ہیں اور دربار خداوندی میں پانچ وقت حاضر ہونے والا جلد مقرب بارگاہ الٰہی بن جاتا ہے۔ اللہ پاک بھی اس کی خوب سنتے ہیں۔ مقصد دلی جلد پورا ہوتا ہے۔

## رحمت خداوندی کا حاصل کرنا

مندرجہ ذیل کلمات ہر نماز کے بعد سات مرتبہ پڑھنے سے اللہ تعالیٰ اس کو اپنی رحمت میں چھپاتا ہے، اگر کوئی امر خلاف سرزد ہو جائے اُس پر مخلوق کے ذریعہ سے ظاہر کرا دیتا ہے اور اس کو ہر قسم کے نقصان اور ہر قسم کی پریشانی سے بچا لیتا ہے۔ بڑا اچھا عمل ہے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَیْنَا وَعَیْنُ اللّٰہِ نَاظِرَۃٌ اِلَیْنَا بِحَوْلِ اللّٰہِ لَا یَقْدِرُ عَلَیْنَا۔

## بدمزاج عورت کی درستی اور اصلاح

اگر میاں بیوی میں نفاق رہتا ہے اور کسی طرح نہیں بنتی۔ اس وقت چاہئے کہ ذیل کی آیات کو روزانہ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح (ایک سو مرتبہ) پڑھے۔ صبح و شام سجدہ میں جا کر دعا مانگے کہ:-

"اے پروردگار میری بیوی کو میرا مطیع اور فرمانبردار بنا۔" ہفتہ یا دس دن نہ گزریں گے کہ کمال محبت ہو جائے گی۔



وہ آیت یہ ہے۔

اِنَّ وَلِیِّ‌ۧ اللّٰہُ الَّذِیْ نَزَّلَ الْکِتٰبَ ۖ وَھُوَ یَتَوَلَّی الصّٰلِحِیْنَ ۝

## زہر خورانی کا دفعیہ

اگر کسی شخص کو شبہ ہو کہ اس کھانے میں زہر ملایا گیا ہے یا پانی میں زہر ملا دیا گیا ہے تو تین[۳] بار ان کلمات کو پڑھ کر اس کھانے یا پانی پر دم کر کے کھائیں پئیں انشاءاللہ تعالیٰ زہر کا کچھ اثر نہ ہوگا یا یہ طریقہ اختیار کر لیں کہ جب کھانا سامنے آئے تین[۳] بار پڑھ کر کھانے پر دم کر کے کھا لیا کریں انشاءاللہ تعالیٰ زہر کے اثر سے محفوظ رہیں گے۔ اسی طرح سورۃ لِاِیْلٰفِ (قُرَیْشٍ) پوری پڑھ کر دم کرنے سے بھی اس ضرر اور نقصان سے محفوظ رہتا ہے۔ اگر ایسا کر لے کہ یہ کلمات تین بار اور سورۃ لایلاف (قریش) ایک بار پڑھ کر دم کر لیا کریں انشاءاللہ تعالیٰ زہر کے اثر سے حفاظت رہے گی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

سورۃ لایلاف (قریش) یہ ہے۔

سُوْرَۃُ قُرَیْشٍ مَّکِّیَّۃٌ

لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ ۝ اٖلٰفِہِمْ رِحْلَۃَ الشِّتَآءِ وَالصَّیْفِ ۝ فَلْیَعْبُدُوْا رَبَّ ھٰذَا الْبَیْتِ ۝ الَّذِیْٓ اَطْعَمَھُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَھُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝

## خوش اسلوبی (اچھے طریقے) سے ہر کام کا پورا ہونا

جو آدمی یہ چاہے کہ اس کے تمام کام بڑے اچھے طریقے سے انجام پا جائیں، تمام مہمات میں کامیابی حاصل ہو، ہر کام احسن طریقہ پر پورا ہو، مخلوق معاون اور مددگار بن جائے۔ جو دعا مانگے خداوند عالم آسان طریقے سے اس کے پورا ہونے کا بندوبست فرما دے گا۔ اور آپ کو معلوم بھی نہیں ہوگا کہ کس طرح کام ہو گیا۔ تیر بہدف عمل ہے۔

روزانہ ایک تسبیح (ایک سو مرتبہ) صبح بعد نماز فجر اور ایک تسبیح بعد نماز عشاء پڑھ لیا کریں۔ اس کے علاوہ جو فائدہ پہنچے گا اس کا علم آپ کو خود ہو جائے گا۔ نیز اگر چار بجے صبح (صبح صادق کے وقت نماز فجر سے قبل) ایک تسبیح (ایک سو مرتبہ) آسمان کے نیچے سر ننگا کرکے (یعنی سر پر ٹوپی رومال یا کوئی کپڑا نہ ہو) کھڑے ہو کر پڑھا کریں۔ زبردست توکل حاصل ہوگا اور ایسا آدمی کسی کا محتاج نہ رہے گا تیر بہدف عمل ہے۔ وہ آیت یہ ہے۔

حَسْبِيَ اللّٰهُ قف لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

## فتوحاتِ غیبی

یہ ایک بڑے زبردست عالم فاضل جو ہندوستان اور دیگر ممالک میں اپنی نظیر نہیں رکھتے۔ یہ عمل صاحب موصوف کے خاندان



میں چلا آیا ہے اور مصنف نے بھی اس کو پڑھا ہے۔ فتوحاتِ غیبی روزانہ اس عمل کے پڑھنے سے شروع ہو جاتی ہیں اور کچھ عرصہ تک پڑھنے سے عجیب وغریب کمالات کا ظہور ہونا شروع ہو جاتا ہے پروردگار عالم طرح طرح کی نعمتیں عطا فرماتا ہے۔ تحفے تحائف ملتے ہیں۔ فراخی رزق ہوتی ہے۔ دل ہر وقت خوش رہتا ہے۔ آپ جس وقت اس کو پڑھنا شروع کریں گے، دل باغ باغ رہے گا اور اس عمل کی برکت سے وہ فوائد آپ کو پہنچیں گے جس کا اظہار کرنا مناسب نہیں معلوم ہوتا۔ قید صرف اس قدر ہے کہ ایک وقت مقررہ پر پڑھا جائے۔ اچھا معمول اس کا یہ ہے کہ روزانہ بعد نماز فجر باہر ہوا خوری کے واسطے نکل جائے اور پڑھنا شروع کر دے، چار فرلانگ جانے اور چار فرلانگ آنے میں ختم ہو جاتا ہے۔ جی چاہے ایک جگہ بیٹھ کر پڑھے۔ بہرحال ناغہ نہ ہو اور کم سے کم چالیس دن تک تو اس کو اپنے ورد میں رکھے۔ جب یہ عمل چند روز معمولات میں آجاتا ہے دل چھوڑنے کو نہیں چاہتا۔ یہی طبیعت ہوتی ہے کہ اس کو پڑھے جاؤ۔ ایک چلہ سے کم نہ پڑھا جائے اور یہ امر ذہن نشین کر لیا جائے کہ نتیجہ کی جانب توجہ نہ کی جائے کام جاری رکھیں اور خیالاتِ فاسدہ دل میں نہ لائیں۔ خود بخود فوائد کا اظہار ہونے لگتا ہے۔ عجیب چیز ہے۔ تمام امورات سے اس لئے آگاہ کیا جاتا ہے کہ جو جو باتیں ظہور میں آئی ہیں ان کے اشارے لکھ دیئے گئے ہیں تاکہ آپ بدظن نہ ہوں اور چھوڑ نہ دیں۔ وہ عمل یہ ہے۔

روزانہ گیارہ بار درود شریف (نماز میں پڑھا جانے والا درود

بہتر ہے) اور گیارہ "سو گیارہ بار یَا مُغْنِیُ پھر گیارہ بار سورۂ مزمل شریف (پ ۲۹) پھر گیارہ بار درود شریف۔ پھر دعا مانگ لے۔ نتائج و ثمرات چند دن کے بعد ظاہر ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔

ف: بعض احباب کو چار چار چھ چھ ماہ پڑھنے کے بعد فتوحات حاصل ہوئیں۔ یہ عمل تجارت اور کاروبار میں عظیم نفع پہنچانے والا ہے۔

## مغربی سیّارہ کا برقی عمل

حضرت قطب صاحب کا بتلایا ہوا یہ عمل ہے۔ اس عمل سے خاکسار نے بہت کچھ فائدہ حاصل کیا اور برابر کر رہا ہے، اور روزانہ اللہ تعالیٰ غیب سے امداد فرماتا ہے۔ یہ عمل تجارتی فوائد میں اپنا نظیر نہیں رکھتا۔

مثال: مشتہرین، مطابع اور پریس والے، کتب فروش، اخبارات یا رسالہ جات نکالنے والے، مصنف کتب تجارت میں بکری (فروخت) کم ہونی، بہرحال مذکورۂ بالا تجربہ ہو چکا ہے۔ مذکورہ بالا کام کرنے والے بہت نفع اٹھائیں گے۔

بزرگانِ دین کے عطیہ سے خود فائدہ اٹھانا اور مخلوق کی نظر سے پوشیدہ رکھ کر اپنے اغراض پورے کرنا یہ وسوسۂ شیطانی ہے۔

بزرگانِ دین اگر آج ایسا کرتے تو دنیا میں ان کے فوائد سے ہم لوگوں کو کیا علم ہوتا۔ ہم دنیا کے کتّے ہیں، اپنا فائدہ ہمیشہ پیش نظر رہتا ہے۔ لہٰذا اس بخل اور کنجوسی کو اللہ تعالیٰ نے دل سے نکال دیا۔ اور اسرارِ مخفیہ بھی منظر عام پر پیش کر دیئے گئے۔ تاکہ عام طور سے



احباب فائدہ اٹھا سکیں۔

مغربی سیّارہ کی پہچان یہ ہے یہ ہے کہ یہ سیّارہ مشرق سے نکلتا ہے اور مغرب میں جا کر غروب ہو جاتا ہے۔ اور پھر روزانہ اسی مقام سے نکلتا ہے۔ روشنی اچھی ہوتی ہے۔ موسم سرما خصوصاً نومبر دسمبر میں اس کا وقت نکلنے کا ½ ۷ بجے ہے۔ یہ ساڑھے سات بجے نکلنا شروع ہوتا ہے اور آٹھ بجے پورا نکل کر سامنے آجاتا ہے۔ اس سیّارہ کی چال تیز ہے۔ آنکھوں کے سامنے آدھ گھنٹے کے اندر اندر دس بارہ ہاتھ اوپر چڑھ جاتا ہے۔ اس کی روشنی شروع میں ہلکی اور پھر رفتہ رفتہ تیز اور زیادہ ہو جاتی ہے۔ بڑی آسانی سے معلوم ہو جاتا ہے۔ اس کا نام مغربی تارہ ہے۔ اگر شناخت (پہچان) میں نہ آئے صبح پانچ بجے قبلہ رُخ غروب ہوتا ہے دیکھ لیں یا منجم (نجومی) سے دریافت کر لیں۔

روزانہ اس تارے کے سامنے کھڑے ہو کر اور منہ تارے کی جانب رکھیں اور ہاتھ اٹھا کر درود شریف ذیل دس مرتبہ پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ فِی الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ وَفِی الْمَلَاِ الْاَعْلٰی اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ۔

اور اس کا ثواب حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی روحِ پاک کو بخش دیں۔ اور یہ دعا مانگے کہ!

"یا اللہ میری کتب، یا رسالہ یا فلاں تجارت کو فروغ دے اور خریدار مہیا کر"

قسم ہے اُس پروردگار کی جس کے قبضۂ قدرت میں جان ہے۔

بڑی اشاعت ہوتی ہے۔ خریداران کتاب جو اس سے فائدہ اٹھائیں
خاص اجازت اور مشورہ دیا جاتا ہے کہ اس عمل کو روزانہ کرتے
رہیں اور اس کے فوائد سے محروم نہ رہیں۔ دو ہفتہ کے اندر اندر اس کے
اثرات ظاہر ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ واللہ اعلم بالصواب
وما علینا الا البلاغ۔

ف۔ جب آپ کے تجربہ میں یہ عملیات آجائیں خود فائدہ اٹھانے
کی کوشش نہ کریں بلکہ مخلوق خدا کو بھی ان عملیات سے فائدہ
اٹھانے کی طرف متوجہ کریں تاکہ پریشان حال لوگ سکون سے زندگی
گذار سکیں یہ بہت ثواب کا کام ہے

ف۔ بعض اوقات کسی گناہ یا نافرمانی یا ظلم کے سبب سب کچھ
کرنے کے باوجود نتیجہ حاصل نہیں ہوتا۔ اس کا سب سے بہتر طریقہ
یہ ہے کہ گناہ، نافرمانی اور ظلم سے فوراً توبہ کریں اور حرام کے لقمے سے
بچیں۔ حرام کا کھانا آجکل عام ہے۔ پرائز بانڈ۔ بینک میں ڈپازٹ
رکھ کر سود لینا عام ہوگیا ہے۔ سود پر ہاؤس بلڈنگ سے قرض
لے کر مکان بنانا بھی بہت بڑا گناہ ہے۔ ریڈ کراس کے ٹکٹ کا
انعام یہ سب سودی کاروبار ہیں ان کے کرنے والے سخت گنہگار
اور عملیات میں ناکام رہنے والے ہیں۔

ف۔ بعض اوقات ہمارے پروردگار کا ایسا حکم ہوتا ہے
کہ نتیجہ صفر رہتا ہے۔ ایسی صورت میں پریشان نہ ہوں برابر
پڑھتے رہیں خلوص دل سے توبہ کریں اور دعا مانگ لیا کریں۔ پھر
دیکھئے غیب سے کیا ظہور میں آتا ہے۔



## جنّت میں باغ لگانا اور شیطان کے شر سے محفوظ رہنا

روزانہ ایک تسبیح (ایک سو مرتبہ)

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ

اور ایک تسبیح (ایک سو مرتبہ)

سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ

پڑھنے سے دو سو درخت روزانہ جنت میں فرشتے لگائیں گے اور
مغفرت کا سامان ہوگا برائی اور خراب عادت سے بچیں گے۔ حدیث
شریف میں ان ہر دو تسبیح کی بڑی تعریف آئی ہے چنانچہ ایک حدیث
میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص روزانہ سو
مرتبہ یہ کلمات

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ۔

پڑھے گا اس کے گناہ معاف کردیئے جائیں گے چاہے وہ کثرت
میں سمندر کے جھاگوں کے برابر کیوں نہ ہوں (بخاری ومسلم)

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:۔

یہ وہ کلام ہے جو اللہ نے اپنے فرشتوں کے لئے پسند فرمایا ہے (مسلم)

نیز حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ:۔

دو کلمے ایسے ہیں جو زبان پر ہلکے ہیں۔ ترازو میں بہت وزنی
ہیں۔ اللہ تعالیٰ کو بہت پیارے ہیں۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ (بخاری)

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم میں کوئی اس بات

کو نہ چھوڑے کہ روزانہ ایک ہزار نیکیاں ہو جائیں۔ سو دفعہ یہ تسبیح پڑھ لیا کرو۔ ایک ہزار نیکیاں ہو جائیں گی۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ (فضائل ذکر ص ۱۵۲)

پھر ایک تسبیح روزانہ (ایک سو مرتبہ)

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شیطان کے شر اور شیطانی اثرات سے محفوظ رہے گا۔

## سفر بخیر و خوبی تمام ہونا

ریل کا سفر ہو یا پیدل کا سفر ہو، ہوائی جہاز کا سفر ہو یا سمندری جہاز، کشتی، موٹر، کار یا گھوڑے اور خچر کا سفر ہو۔ الغرض کسی طریقے سے بھی انسان سفر کرے۔ جب سواری پر بیٹھنے کا ارادہ کرے ایک بار اس آیت شریف کو پڑھے پھر سوار ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ سفر بخیر و خوبی پورا ہو گا اور دوران سفر ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے گا۔ وہ آیت یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖهَا وَمُرْسٰهَا ۭ اِنَّ رَبِّيْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

## سردی سے بخار آتا ہو اس کا علاج

اگر کسی شخص کو سردی سے بخار آتا ہو تو آیت ذیل کو بیری کی لکڑی پر لکھ کر بیمار آدمی کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ



تعالیٰ بخار چلا جائے گا اور مریض صحتیاب ہو گا۔ وہ آیت یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖهَا وَمُرْسٰهَا ۭ اِنَّ رَبِّيْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

## سفر میں بالکل تھکن نہ ہو

اگر آپ پیدل سفر کرتے ہیں مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے ناف سے لے کر پاؤں کے پنجوں تک پھیر لیں انشاء اللہ تعالیٰ اس قدر قوت و طاقت پیدا ہو گی کہ چلنے کا بالکل احساس نہ ہو گا اور نہ تھکن محسوس ہو گی انسان چاق و چوبند رہے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں:۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ (۳۳ بار) تینتیس بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ (۳۳ بار) تینتیس بار اللّٰهُ اَكْبَرُ (۳۴ بار) چونتیس بار۔

ف:۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پودا لگاتے ہوئے دیکھا تو ارشاد فرمایا:۔

"میں تمہیں بہترین پودے جو لگائے جائیں بتاؤں۔ وہ سُبْحَانَ اللّٰهِ، اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ، وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ۔ کہنا ہے۔ (ہر کلمہ پڑھنے پر جنت میں ایک درخت لگ جاتا ہے" (فضائل ذکر)

## گم شدہ (کھوئی ہوئی چیز) مل جائے

جب کوئی چیز گم ہو جائے فوراً آیت ذیل پڑھیں گم شدہ چیز

انشاء اللہ تعالیٰ جلد مل جائے گی اور جب تک نہ ملے پڑھتے رہیں۔ اگر وہ چیز نہ ملی تو غیب سے اُس سے عمدہ کوئی چیز مل جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے:-

إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ ۝

## چیز کی حفاظت اور گم شدہ چیز کا مل جانا

اگر کوئی چیز گم ہو جائے تو بیس مرتبہ

یَا حَافِظُ

پڑھ لیں تاکہ وہ چیز محفوظ ہو جائے اور آئندہ مل جائے۔

## ہر مصیبت، پریشانی اور مشکل کا آسان حل

آیت کریمہ کی زکوٰۃ سوا لاکھ مرتبہ پڑھنا ہے۔ (ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ پڑھنا) روزانہ ایک وقت مقرر کر کے آسانی سے جس قدر آپ پڑھ سکیں مقرر کر لیں۔ مثلاً پانچ ہزار مرتبہ روزانہ پڑھیں تو پچیس (۲۵) دن میں زکوٰۃ پوری ہو جائے گی۔ اور عمل قبضہ میں آجائے گا۔ آپ کو کوئی مصیبت یا پریشانی یا کوئی زبردست خطرہ پیدا ہو گیا ہے چند آدمی مسجد میں بیٹھ کر پڑھ لیں یا گھر میں جمع ہو کر پڑھ لیں۔ ایک ہی رات میں پورا کر لیں اور پھر سب مل کر دعا کر لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہو گی اور اُس مصیبت سے نجات ملے گی۔ نہایت پُر اثر عمل اور مشہور و معروف ہے۔



اس آیت شریف میں اللہ تعالیٰ کی مدد چھپی ہوئی ہے۔ جس مشکل کا حل چاہے گا ملے گا، جس بلا اور مصیبت میں پڑھے گا انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ عظیم اٹھائے گا۔ جس قدر اس عمل کی تعریف کی جائے کم ہے۔ اکثر و بیشتر یہ عمل ایسا تیر بہدف ہے کہ اگر پھانسی کا حکم قیاسا ہوتا ہوا معلوم ہو سزا میں تبدیل ہو جائے۔ چند اشخاص مل کر مسجد یا گھر میں پڑھ لیں، ایک دن میں پورا ہو سکتا ہے۔ قانون اپنی جگہ لیکن سزا میں کمی ہو جائے گی۔ آیت کریمہ یہ ہے۔

لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝

## دشمن کی زبان بندی

دشمن یا بدگو کی زبان بندی کے لئے روزانہ ایک بار صبح اور ایک بار شام کو پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام برائیوں سے محفوظ رہیں گے اور جب کوئی شخص بُرائی سے یاد کرنا چاہے گا، زبان بند ہو جائے گی۔ بڑا اسریع الاثر عمل ہے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ۔ صد ہزار بار گرد بگرد دِمَنْ و گرد دوستانِ من حصار باد مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔ بر من و بر دوستانِ من یار باد۔ بستم دست، پا، زبان، چشم، عقل و ہوش و گوش کسانیکہ ہژدہ ہزار عالم آدمیان و خدائے ناترسان و ناحقان و ناشکران آدمیان و دیوان عقل و پریان کسانیکہ مارا دوستان مارا بدگویند و بدخواہند و بد دانند و بد اندیشند بحرمت لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ قَوْلًا وَّ فِعْلًا

صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ۔ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَتَكَلَّمُوْنَ۔ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ۔ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

## زبان بندی کا دوسرا عمل

دشمن اور بدگو کی زبان بند کرنے کے لئے یہ عمل مختصر ہے۔ اس کے پڑھنے سے دشمن اور بدگو کی زبان ہر قسم کی بدزبانی اور بدگوئی کرنے سے بند ہو جاتی ہے اور انسان کی عزت محفوظ ہو جاتی ہے۔ وہ عمل یہ ہے:

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ بر جانش۔ عصائے موسیٰ بر جگرش۔ مہر سلیمان ابن داؤد علیہ السلام بر دہنش۔ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔
اس کو سات مرتبہ پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے جسم پر پھیر لیں۔ یا چاروں طرف پھونک دیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن اور بدگو کی زبان بند ہو گی۔

ہدایت: اسماء حسنیٰ میں سے کوئی ایسا اسم منتخب کر کے پڑھنا چاہئے جس سے عام مخلوق تعریف سے یاد کرے۔ نظروں میں عزت و وقار ہو، اور نیکیاں بڑھتی جائیں۔ برائیاں مٹتی جائیں۔ بزرگان دین نے ہمیشہ ایسا مشورہ دیا ہے۔



## اعداد نکالنے کا طریقہ

ابجد - ہوز - حطی
ا - ب - ج - د، ہ - و - ز، ح - ط - ی،
۱ - ۲ - ۳ - ۴، ۵ - ۶ - ۷، ۸ - ۹ - ۱۰،

کلمن - سعفص - قرشت
ک - ل - م - ن، س - ع - ف - ص، ق - ر - ش - ت،
۲۰ - ۳۰ - ۴۰ - ۵۰، ۶۰ - ۷۰ - ۸۰ - ۹۰، ۱۰۰ - ۲۰۰ - ۳۰۰ - ۴۰۰۔

ثخذ - ضظغ
ث - خ - ذ، ض - ظ - غ
۵۰۰ - ۶۰۰ - ۷۰۰، ۸۰۰ - ۹۰۰ - ۱۰۰۰۔

بہت سے احباب کو اعداد نکالنے کا طریقہ معلوم نہیں ہے، ان اعداد سے تاریخی نام رکھا جاتا ہے اور جس عمل کی ضرورت ہو موافق اعداد اسم کے پڑھا جائے۔ نہایت درجہ مؤثر ہوگا، ہر اعداد کے بالمقابل ہندسے لکھ دیئے گئے ہیں اس لفظ کے نیچے دیکھ لیں کونسا ہندسہ لکھا ہے۔ سب الفاظ کے ہندسے لگا کر اور ملا کر جوڑ لیں۔ پھر اسی تعداد میں روزانہ پڑھنا چاہئے۔ مثال کے لئے ذیل کا عمل دیکھا جائے۔

مثلاً ہم کو ترقی علم اور فراخی ذہن کے لئے (رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا) پڑھنا ہے۔ یہ دس اعداد ہیں۔ اور ان کا مجموعہ (۴۱۶) چارسو سولہ ہوتا ہے۔ لہذا روزانہ (۴۱۶) چارسو سولہ مرتبہ کسی

ایک وقت مقررہ پر پڑھیں گے۔ عظیم فائدہ اٹھائیں گے۔

## ہر مرض اور ہر درد کی دوا

اگر کسی کے جسم کے کسی بھی حصہ میں درد ہو تو مقام مرض یا مقام درد پر ہاتھ رکھ کر ان آیات کو تین ۳ بار پڑھ کر دم کردے۔ دن میں دو ۲ بار دم کر دیا کرے۔ اللہ تعالیٰ کو منظور ہوا تو جلد سے جلد مرض سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ؕ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۝

## درندہ (کاٹنے والے) جانور کے حملہ سے محفوظ رہنا

اگر شیر یا کتا یا بھیڑیا، یا اور کوئی جانور حملہ کرے تو حملہ سے قبل فوراً اس آیت کو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ موذی جانور فوراً باز آجائے گا اور ہرگز نہ کاٹے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَكَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ

## اولاد سے مایوسی

اگر آپ کو اولاد کی جانب سے مایوسی ہے تو موافق اعداد کے ایک چلہ تک روزانہ اس آیت شریفہ کو پڑھئے۔ اللہ تعالیٰ اولاد عطا فرمائے گا۔ اس آیت کے اعداد ابجد کے حساب سے نکالیں اور اس تعداد میں روزانہ پڑھنے کا معمول بنالیں۔ وہ



آیت یہ ہے۔

رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ ۝

## کیسا ہی سخت مرض ہو شفا ہوگی

آیات ذیل کو پڑھ کر روزانہ پانی پہ دم کرکے مریض کو پلائے اور تعویذ بنا کر گلے میں ڈالے یا تشتری (چینی کی پلیٹ بغیر پھول والی) پر لکھ کر مریض پلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت حاصل ہوگی۔ بارہا کا آزمودہ عمل ہے۔ طبیب، ڈاکٹر اور علاج کرنے والوں کو چاہیے کہ روزانہ بوقت صبح بعد نماز فجر ایک مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ پھر تو آپ جس مریض پہ پڑھ کر دم کریں گے شفا ہوگی۔ وہ آیات یہ ہیں۔

وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ ۝ يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ۝ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۝ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ ۝ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ ۝

## جنّات کا اُتار دینا

سورۃ جن (پ ۲۹) پوری ایک بار پڑھ کر جس پر آسیب کا خلل ہو دم کردیں انشاء اللہ تعالیٰ جن اُتر جائے گا۔ پھر سورۃ یٰسین شریف ایک بار پڑھ کر چاروں کونوں میں پھونک ماریں۔ ہمیشہ کے واسطے

مکان محفوظ ہو جائے گا۔ نیز سورۂ جن پوری باوضو کسی کاغذ پر لکھ کر
موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھ دیں انشاء اللہ تعالیٰ مریض
جن کے اثر سے محفوظ و مامون ہو جائے گا۔

## بصارت (نگاہ) میں کمی نہ ہونا

اگر آپ چاہتے ہیں کہ میری آنکھوں کی روشنی کم نہ ہو تو وضو
سے فارغ ہونے کے بعد آسمان کی جانب نظر کر کے سورۂ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ
فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ۔ پوری پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آنکھوں
میں کوئی نقصان پیدا نہ ہوگا اور بینائی قائم رہے گی۔ سورۃ القدر
یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْقَدْرِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ۝ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ
الْقَدْرِ ۝ لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۝ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۝ تَنَزَّلُ
الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ۚ مِنْ كُلِّ اَمْرٍ ۝
سَلٰمٌ ۛ قف هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝

## کسی کی طرف سے برائی نہ ہونا۔ حفاظت کے لئے

ہر نماز کے بعد جبکہ فرض ختم ہوں اور دعا مانگنے سے پہلے اپنے
سجدے کے سامنے دائیں ہاتھ کی پانچوں انگلیوں کو زمین پر رگڑے
اور ایک بار آیت الکرسی شریف پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر پھونک کر



تالی بجا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی چوری، ڈاکے، دشمن
کے شر اور فتنہ سے محفوظ رہے گا۔ یہ عمل اگر ہر عورت اپنے گھر
میں ہر نماز کے بعد کر لیا کرے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے گھر
ہر طرح کے شر اور ڈاکہ، چوری سے محفوظ ہو جائے۔ یہ عمل اتنا آسان
ہے کہ چند سیکنڈ میں ہو جاتا ہے اور اس کا فائدہ اتنا عظیم ہے
کہ سارا گھر چوری، ڈاکہ، قتل و غارت گری سے محفوظ ہو جاتا ہے
آیۃ الکرسی یہ ہے۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ
سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ
مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ
اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ
اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا
يَـــــُٔـوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝

## شدید ظالم کو شہر سے باہر نکال دینا

اگر کسی ظالم شخص کے ظلم سے مخلوق تنگ آ گئی ہو تو آیت
شریفہ ذیل کو ایک چلہ (چالیس دن) تک روزانہ پڑھے۔ اس چلہ
کے درمیان میں ظالم شہر سے نکل جائے گا۔

عمل یہ ہے کہ روزانہ سات گھونگھیاں جو سناروں کے پاس
ہوتی ہیں۔ زیور کے تول میں کام آتی ہیں۔ روزانہ ان کو کنوئیں
میں ڈالتے جائیں۔ واضح رہے کہ جب یہ عمل شروع کریں بقید

ترکِ حیوانات کریں۔ یہ بھی خیال رکھیں کہ اگر ناجائز جگہ پر بلا وجہ آپ نے عمل کیا سخت نقصان پہنچے گا۔ خوب یاد رکھئے۔ آیت شریفہ یہ ہے۔

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ۝

## بخار کا حکمیہ علاج

اگر کسی کو بخار آتا ہے تو نئی روئی لے کر دو پھایہ بنائیں۔ ایک دائیں کان میں لگانے کے واسطے اور دوسرا بائیں کان میں لگانے کے واسطے۔ دائیں کان میں جو پھایہ لگانا ہے اُس پر گیارہ مرتبہ درود شریف اور سات بار الحمد شریف پوری پڑھ کر دم کر کے دائیں کان میں لگا دیں۔ دوسرے پر پانچ بار الحمد شریف پڑھ کر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کر کے بائیں کان میں لگا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار فوراً اُتر جائے گا۔ اسی طرح اگر چالیس بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے بخار والے پر چھینٹا مارے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار دفع ہو گا۔

اگر دونوں عمل ایک ساتھ کرے تو سبحان اللہ کیا کہنا۔ تیر بہدف ہے۔ اگر اس پر بھی بخار نہ جائے تو اسی فائدہ کے ساتھ سورۃ الم نشرح پڑھنا چاہیے۔

سورۃ الفاتحہ یہ ہے

سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

سورۃ الم نشرح یہ ہے۔

سُوْرَةُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

## فقیر سے مالدار ہونا۔ بے گمان رزق ملنا

آیت الکرسی (خالدون تک) ہر نماز کے بعد پڑھ لیا کرے۔

یہاں تک کثرت کرے کہ اُس کا علم ہونے لگے کہ یہ فائدہ پہنچ رہا ہے
جی چاہے ایک تسبیح (ایک سو بار) روزانہ مقرر کرکے پڑھے
انشاء اللہ تعالیٰ غربت دور ہوگی اور مالدار ہو جائے گا اور رزق
بے گمان ملے گا۔ آیۃ الکرسی (خالدون تک) یہ ہے۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝ لَآ اِكْرَاهَ فِی الدِّیْنِ ۣ قَدْ تَّبَیَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَیِّ ۚ فَمَنْ یَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَیُؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰی ۤ لَا انْفِصَامَ لَهَا ۭ وَاللّٰهُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ ۝ اَللّٰهُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ۙ یُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ ۬ وَالَّذِیْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِیٰٓـُٔهُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ یُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَی الظُّلُمٰتِ ۭ اُولٰٓىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِیْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

## امراء، حکام اور عوام کی نظر میں محبوب رہنا

مندرجہ ذیل آیت بعد نماز جمعہ کانچ کے برتن پر مسجد میں
بیٹھ کر گلاب کے عرق میں زعفران حل کرکے لکھیں۔ قلم پاک ہو



پھر اس کو شہد خالص سے دھو کر سرمہ اصفہانی بقدر ضرورت ملا کر
پیس کر شیشی میں محفوظ رکھیں اور آنکھوں میں لگایا کریں۔ انشاء
اللہ تعالیٰ ہر دل عزیز رہیں گے۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَكَذٰلِكَ نُرِیْٓ اِبْرٰهِیْمَ مَلَكُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلِیَكُوْنَ مِنَ الْمُوْقِنِیْنَ ۝

## ایک عجیب راز

### حروف تہجی میں سات حرف مخصوص ہیں

(ت) جمعرات کے لئے مخصوص ہے۔ اگر کوئی اسم جس کا اول حرف
(ث) ہو۔ ثابت کے مہینہ میں شروع کیا جائے (ثابت کے مہینے
یہ ہیں بھادون، جیٹھ، پھاگن، اگھن (مگھر) اور (ج) کے لئے
جمعہ ہے۔ (خ) کے واسطے اتوار ہے۔ (ز) واسطے منگل ہے۔ (ظ)
کے واسطے بدھ ہے۔ (س) کے واسطے پیر کا دن مخصوص ہے۔
(ف) کے واسطے ہفتہ مقرر ہے۔

مطلب یہ ہے کہ اسماء حسنہ کے پڑھنے سے پہلے اس کا خیال رکھیں
مثلاً یا فاتح پڑھنا ہے تو (ف) پہلا حرف ہے یہ عمل ہفتہ سے پڑھنا
شروع کریں کیونکہ (ف) کے واسطے ہفتہ مقرر ہے۔ یا مثلاً یا ظاہر
پڑھنا ہے تو بدھ سے پڑھیں کہ (ظ) کے واسطے بدھ ہے۔

## بغض و عداوت اور نا اتفاقی کا خاتمہ

جن لوگوں میں آپس میں بغض و عداوت اور جانی دشمنی ہو

اور بول چال بند ہو، یا قرابت داری کے جھگڑے کی وجہ سے مخالفت ہو۔ ان لوگوں کو برفی جو مسلمان کے ہاتھ کی بنائی ہو لکھ کر دونوں فریقوں کو کھلا دیں یا انجیر پر لکھیں اور ہر دو فریق کو کھلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپس میں الفت و محبت پیدا ہو جائے گی۔ وہ آیات یہ ہیں۔

وَنَزَعْنَا مَا فِیْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ ۚ وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ هَدٰىنَا لِهٰذَا ۟ وَمَا كُنَّا لِنَهْتَدِیَ لَوْلَاۤ اَنْ هَدٰىنَا اللّٰهُ ۚ لَقَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ؕ وَنُوْدُوْۤا اَنْ تِلْكُمُ الْجَنَّةُ اُوْرِثْتُمُوْهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

## چیچک سے بچہ کی حفاظت

موسم گرما میں اکثر بچوں کے چیچک نکلتی ہے۔ عمل یہ ہے کہ ایک نیلا تاگا (دھاگہ) لیا جائے اور سورۃ رحمٰن باوضو پڑھنا شروع کریں جب یہ آیت۔ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ آئے تو دھاگے میں ایک گرہ لگا دیں، اسی طرح جتنی بار فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ آئے برابر گرہ لگاتے رہیں۔ جب سورۃ پوری ہو جائے وہ دھاگہ بچے کے گلے میں ڈال دیں انشاء اللہ تعالیٰ بچہ چیچک سے محفوظ ہو جائے گا۔ سورۃ رحمٰن میں فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ اکتیس مرتبہ آیا ہے لہذا دھاگے میں اکتیس (۳۱) گرہ لگیں گی۔



## نظر بد سے حفاظت

اگر بچہ کو نظر لگ جائے تو سورۃ مزمل (پارہ ۲۹) ایک بار مکمل پڑھ کر تین بار دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ نظر زائل ہوگی۔

## نہایت مؤثر اور مجرب عمل

### برائے مطلوب و دافع اعداء و تلاش روزگار

سورۃ اخلاص (قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ الخ) کا ایک بار پڑھنا تہائی قرآن شریف کے برابر ہے۔ اول و آخر سو سو بار درود شریف (یعنی قل ھو اللہ شریف پڑھنے سے پہلے درود شریف ایک سو بار پڑھے پھر قل ھو اللہ ایک ہزار بار پڑھے پھر درود شریف ایک سو بار پڑھے) اور درمیان میں ایک ہزار بار سورۃ اخلاص پڑھنا چاہئے۔ یہ عمل چاند کی شروع کی تاریخوں میں تلاش معاش اور نوکری ملازمت حاصل کرنے کے لئے پڑھے۔ اور چاند کی پندرہ تاریخ کے بعد دشمن کے دفع ہونے کے واسطے ایک ہفتہ تک پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ کامیابی حاصل ہوگی۔

نیز اگر اس سورت کو نقش کی صورت میں بعد نماز فجر قبل طلوع آفتاب۔ سنیچر (ہفتہ) کے دن عروج ماہ (چاند کی شروع کی تاریخوں میں) ثابت کے مہینے (بھادوں۔ جیٹھ۔ پھاگن۔ اگھن یعنی (مگھر) میں لکھے اور بغیر سیاہی میں ڈبوئے سوکھے قلم سے دونوں فریق کا نام معہ ان کی والدہ کے ناموں کے لکھے

اور اس کے بعد یہ کہے :-

" الٰہی بہ برکت اس کلام پاک کے ان دونوں فریقوں میں موافقت کر اور ان کی دشمنی ختم کر کے محبت قائم فرما۔"

پھر اس نقش کو دھو کر مطلوب کو شیرینی میں کھلا دے۔ حلال اور جائز کام کے علاوہ دوسرے ناجائز کام میں ہرگز ہرگز استعمال نہ کرے ورنہ دنیا میں نقصان اُٹھائے گا اور آخرت تباہ ہوگی۔

قل ھو اللہ شریف کا نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| قل | هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم |
| الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد |
| احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم |
| الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن |
| الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له |
| لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفوا |
| يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفوا | احد |

سورۃ اخلاص یعنی قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ



يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۠

## دفینہ کا خواب میں معلوم ہونا

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ خزانہ کہاں دفن ہے اس کی صحیح جگہ معلوم ہو جائے۔ نصف شب (آدھی رات) کے بعد اُٹھ کر وضو کرے اور کثرت سے یہ کلمات پڑھے۔

اَلْهَادِیُ الْخَبِيْرُ الْمُبِيْنُ

جب مندرجہ بالا کلمات ایک سو مرتبہ پڑھ چکے تو یہ کلمات کہے۔ ہر سو بار پڑھنے کے بعد یہ کلمات کہتا رہے

اِهْدِنِیْ یَاهَادِیُ - اَخْبِرْنِیْ یَاخَبِيْرُ وَبَيِّنْ لِیْ يَامُبِيْنُ

پھر جس چیز کا حال دریافت کرنا ہو اس کا نام لے۔ جب نیند غالب ہو۔ سو جائے۔ خواب میں انشاء اللہ تعالیٰ معلوم ہو جائے گا۔ اسی طرح باوضو بستر پاک پر لیٹ کر بعد نماز عشاء

يَابَاسِطُ

بکثرت پڑھے۔ خواب میں علم ہو جائے گا۔

ف: اگر اور کوئی بات معلوم کرنا ہو تو اس کو زبان سے ادا کرے۔

## بُرائی سے حفاظت

(سورۃ کافرون) روزانہ ہر نماز کے بعد پڑھنا ہر شر اور بُرائی سے محفوظ رکھتا ہے۔ اس کے پڑھنے سے انشاء اللہ ہر قسم کے

نقصان اور دشمنوں کی شرارت سے محفوظ ہو جائے گا۔

سورۂ کافرون یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْنَ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰۤاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَاۤ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ وَلَاۤ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَاۤ اَعْبُدُ ۚ وَلَاۤ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ وَلَاۤ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَاۤ اَعْبُدُ ؕ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۠

## فراخیٔ رزق

سورۂ اخلاص یعنی قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ الخ پوری سورت اگر کوئی شخص نیچے دی ہوئی تعداد اور وقت مقررہ پر پڑھے گا اور اتنی تعداد اول و آخر درود شریف پڑھے گا انشاء اللہ تعالیٰ اس کے رزق میں برکت ہوگی۔ اس ترتیب سے پڑھے۔

۱۔ بعد نماز فجر۔ اکیس ۲۱ بار درود شریف۔ ۲۱ بار سورۂ اخلاص۔ ۲۱ بار درود شریف
۲۔ بعد نماز ظہر۔ بائیس ۲۲ بار درود شریف۔ ۲۲ بار سورۂ اخلاص۔ ۲۲ بار درود شریف
۳۔ بعد نماز عصر۔ تیئیس ۲۳ بار درود شریف۔ ۲۳ بار سورۂ اخلاص۔ ۲۳ بار درود شریف
۴۔ بعد نماز مغرب۔ چوبیس ۲۴ بار درود شریف۔ ۲۴ بار سورۂ اخلاص۔ ۲۴ بار درود شریف
۵۔ بعد نماز عشاء۔ پچیس ۲۵ بار درود شریف۔ ۲۵ بار سورۂ اخلاص۔ ۲۵ بار درود شریف

ف: عمل کا پورا پورا فائدہ جب ہی حاصل ہوتا ہے جبکہ برابر پڑھتا رہے اور وقت، تعداد کی پابندی کے ساتھ روزانہ مسلسل پڑھے ناغہ نہ کرے۔ کبھی پڑھ لیا کبھی چھوڑ دیا تو اس طرح عمل کا فائدہ ظاہر نہیں ہوتا۔



آپ خود غور فرمائیے کہ اللہ تعالیٰ نے رزق کا وعدہ فرمایا ہے برابر دے گا یہ انعام سمجھنا چاہئے جو مزید عطا ہو۔ پس مستحق انعام کے کام کرنا چاہئے۔

سورۃ الاخلاص یہ ہے

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۠

## دشمن کے خوف سے حفاظت

سورۂ لایلاف پوری۔ اوّل و آخر تین ۳ بار درود شریف درمیان میں ایک سو ۱۰۰ بار سورۂ لایلاف روزانہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

اگر خدانخواستہ اتنا موقع نہ ملے تو "یَا حَفِیْظُ" پڑھتا رہے۔ دشمن سے اگر مقابلہ ہو جائے تب بھی "یَا حَفِیْظُ" پڑھتا رہے۔

اگر سورۂ لایلاف کو اپنا عمل بنا لے اور روزانہ پابندی کے ساتھ پڑھ لیا کرے تو سبحان اللہ ہزاروں دعائے سیفی سے بہتر ہے۔

سورۂ لایلاف یہ ہے۔

سُوْرَةُ قُرَيْشٍ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۙ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۚ

فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۙ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّ اٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۧ

## بچوں کا زندہ نہ رہنا

اگر کسی عورت کے بچے زندہ نہ رہتا ہو تو یہ کرے کہ پیر کے دن ٹھیک دوپہر کے وقت سوا پاؤ سیاہ مرچ اور ڈھائی پاؤ اجوائن پر باوضو اول ایک بار درود شریف پڑھیں پھر چالیس (۴۰) بار سورۃ والشمس (پ ۳۰) پڑھیں پھر ایک دفعہ درود شریف پڑھ کر دونوں چیزوں پر دم کریں اور عورت حمل کے دوران بھی اور بچہ پیدا ہونے کے بعد بھی جب تک بچہ دودھ نہ چھوڑے روزانہ چند دانے سیاہ مرچ اور چند دانے اجوائن کے کھاتی رہے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے اولاد زندہ رہے گی اور لمبی عمر پائے گی۔ یہ عمل تجربہ کردہ ہے اور قاعدے کے موافق عمل کرنے سے کامیابی ہوتی ہے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۞

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

سورۃ الشمس یہ ہے۔



سُوْرَةُ الشَّمْسِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالشَّمْسِ وَضُحٰىهَا ۙ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰىهَا ۙ وَالنَّهَارِ اِذَا جَلّٰىهَا ۙ وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰىهَا ۙ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰىهَا ۙ وَالْاَرْضِ وَمَا طَحٰىهَا ۙ وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰىهَا ۙ فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰىهَا ۙ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰىهَا ۙ وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰىهَا ۗ كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰىهَآ ۙ اِذِ انْۢبَعَثَ اَشْقٰىهَا ۙ فَقَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ نَاقَةَ اللّٰهِ وَسُقْيٰهَا ۗ فَكَذَّبُوْهُ فَعَقَرُوْهَا ۙ فَدَمْدَمَ عَلَيْهِمْ رَبُّهُمْ بِذَنْۢبِهِمْ فَسَوّٰىهَا ۙ وَلَا يَخَافُ عُقْبٰهَا ۧ

## گھر میں پتھر آنا یا شیاطین کا پریشان کرنا

اگر مکان میں پتھر آتے ہوں یا شیاطین پریشان کرتے ہوں ڈراتے ہوں، سونے نہ دیتے ہوں تو لوہے کی چار میخ (بڑی کیلیں) لے کر ہر کیل پر پچیس (۲۵) مرتبہ یہ آیت باوضو پڑھ کر دم کرے پھر پچیس (۲۵) مرتبہ پڑھ کر دوسری کیل پر دم کرے اسی طرح چاروں کیلوں پر پچیس ۲۵ پچیس ۲۵ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے ان کیلوں کو کمرے یا مکان کے چاروں کونوں میں ٹھونک دے یا دبا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر طرح سے حفاظت ہو جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے:

اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ۙ وَّاَكِيْدُ كَيْدًا ۚۖ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۧ

# دیوانہ کتے کا کاٹنا

اگر کسی کو خدانخواستہ دیوانہ کتا کاٹ لے تو باوضو روٹی کے چالیس ٹکڑوں پر یہ آیت لکھے اور مریض کو چالیس دن تک ایک ٹکڑا روز کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ مریض جنون اور ہڑک اور کتے کی طرح بھونکنے سے محفوظ رہے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

إِنَّهُمْ يَكِيدُونَ كَيْدًا ۝ وَأَكِيدُ كَيْدًا ۝ فَمَهِّلِ الْكَافِرِينَ أَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۝

## دردزہ (بچہ پیدا ہونے) کی تکلیف سے نجات

اگر کسی عورت کے بچہ پیدا ہونے والا ہو تو باوضو ایک کاغذ پر مندرجہ ذیل کلمات لکھ کر عورت کی بائیں ران پر باندھیں اور بچہ پیدا ہونے کے فوراً بعد کھول دیں ورنہ آنتیں باہر آجائیں گی سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ إِذَا السَّمَاءُ انْشَقَّتْ ۝ وَأَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۝ وَإِذَا الْأَرْضُ مُدَّتْ ۝ وَأَلْقَتْ مَا فِيهَا وَتَخَلَّتْ ۝ وَأَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۝ اِهْيَا اِشْرَاهِيَا

## دافع آسیب، جن، پری، نظر بد و بھوت وغیرہ

جس مرد، عورت، بچہ پر جن، آسیب، پری، نظر بد یا بھوت پریت



کا اثر ہو۔ اس پر باوضو سورۂ جن (پ ۲۹) سات بار پڑھ کر دم کرے اور پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے۔ سورۂ جن پوری پڑھے۔ اور روزانہ اسی طرح کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ جن، بھوت، آسیب، پری دفع ہوں گے اور نظر بد سے نجات حاصل ہوگی۔

## لڑکی کی منگنی کا ہونا اور شادی کا انتظام

اگر کسی لڑکی کے واسطے اچھا بر (رشتہ) نہ ملتا ہو یا کہیں سے پیغام شادی نہ آتا ہو تو عروج ماہ (چڑھتے چاند کے دنوں میں) باوضو اکتالیس مرتبہ سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر دعا مانگ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پیغام اچھے سے اچھا آئے گا۔

## حاجت پوری ہونے کے لئے

اگر کسی کو کوئی حاجت پیش آگئی ہو اور کامیابی نہ ہوتی ہو تو بعد نماز فجر قبل طلوع آفتاب روزانہ چالیس دن تک سورۂ یٰسین شریف (پ ۲۲) کو باوضو پڑھے۔ جب پہلے مبین پر پہنچے سات بار مبین کا لفظ پڑھے پھر شروع سے یٰسین شریف پڑھنا شروع کرے پھر دوسرے مبین پر پہنچے تو سات بار مبین۔ مبین کہے پھر لوٹ کر شروع سے پڑھنا شروع کرے۔ سات مبین ہیں ہر مبین کے لفظ پر پہنچ کر سات مرتبہ مبین۔ مبین کہے۔ پھر آخر میں شروع سے لے کر آخر تک سورۂ یٰسین ایک بار تلاوت کے انداز میں پڑھے اور دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل حل

ہوگی اور حاجت پوری ہوگی۔

## لاعلاج مرض کا علاج

سورۂ فاتحہ کا نام سورۃ الشفاء ہے یہ ہر قسم کے لاعلاج مرض کا آسان اور یقینی علاج ہے۔ روزانہ ایک مرتبہ باوضو پڑھ کر مریض پر دم کر دیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ شفاء عاجلہ کاملہ حاصل ہوگی۔ اگر خود بیمار ہے تو پڑھ کر دم کرلے اور یا کسی دوسرے سے پڑھوا کر دم کرالے ہر طرح صحت حاصل ہوگی۔ اگر کوئی زخم ہے یا جسم کے کسی حصہ میں درد ہے تو سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کر دیا کرے جب تک صحت حاصل نہ ہو برابر پڑھ کر دم کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفاء حاصل ہوگی۔ سورۂ فاتحہ یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْفَاتِحَۃِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۙ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۙ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ۙ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۧ

## آسیب، غم، تکلیف، صدمہ، امید، حاجت

مندرجہ ذیل آیات باوضو پڑھ کر آسیب زدہ پر پھونکیں تو اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے آسیب دفع ہوگا اور اگر بعد نماز



روزانہ کسی وقت باوضو ایک مرتبہ پڑھتا رہے تو بحکم خدا غم، تکلیف، صدمہ دور ہو اور امید و حاجت پوری ہو، ان آیات کا پڑھنا پریشانی دور کرنے اور حاجات دنیوی پوری کرنے میں تیر بہدف ہے۔ وہ آیات یہ ہیں۔

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا وَّاَنَّکُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ۝ فَتَعٰلَی اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ ۚ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ۚ رَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ ۝ وَمَنْ یَّدْعُ مَعَ اللّٰہِ اِلٰـھًا اٰخَرَ ۙ لَا بُرْھَانَ لَہٗ بِہٖ ۙ فَاِنَّمَا حِسَابُہٗ عِنْدَ رَبِّہٖ ۭ اِنَّہٗ لَا یُفْلِحُ الْکٰفِرُوْنَ ۝ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ ۧ

## شوہر کی فرمانبرداری کے لئے

اگر شوہر بدمزاج ہے، بیوی کو تنگ کرتا ہے، ظلم وستم ڈھاتا ہے تو عورت کو چاہئے کہ سورۂ یٰسین شریف روزانہ باوضو ایک مرتبہ کسی بھی نماز کے بعد پڑھ لیا کرے انشاء اللہ شوہر فرماں بردار ہوگا اور ہر قسم کے ظلم وستم سے باز رہے گا۔ اور دن رات آرام وسکون سے گذریں گے۔

## محبوب خلائق ہونا اور جائز محبت میں کامیابی

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ کے اعداد آٹھ سو سینتیس ۸۳۷ ہیں۔ روزانہ اول بہ نیت زکوٰۃ اکیس ۲۱ یوم پڑھے پھر ایک ہزار بار پڑھ کر سرمہ پر دم کرکے رکھ لے۔ روزانہ لگایا کرے۔ لوگوں کی نظر میں

محبوب رہے گا کوئی اسے نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ اور اگر ایک ہزار (۱۰۰۰) بار روزانہ طالب و مطلوب کے نام مع والدہ وغیرہ کے اسم کے ہر بار پڑھتا جائے اور لوبان برابر سلگتا رہے۔ اکیس (۲۱) دن میں انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب حاضر ہو کر حسب دلخواہ حکم بجا لائے گا۔

تنبیہ:۔ ناجائز کام میں کلام پاک کے اثرات نہیں ہوتے۔ اگر ایسا خیال ہے تو ہرگز ہرگز نہ کریں۔ جائز کام میں دیکھئے حکمیہ اثر رکھتا ہے۔

## حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہونا

جمعرات گذرنے کے بعد جو رات آتی ہے وہ شب جمعہ (جمعہ کی رات) ہے۔ اس رات میں غسل کرے اور پاک و صاف کپڑے پہنے، عطر لگائے بعد نماز عشاء مسجد میں گھر میں یا کسی پاک جگہ میں ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ درود شریف اور ایک ہزار بار سورۃ کوثر پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ ضرور سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہو گا۔

ف:۔ حضور اکرم خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہونا کچھ مشکل نہیں ہے۔ شرط صرف یہ ہے کہ پڑھنے والے کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت جان سے، مال سے اور گھر والوں سے زیادہ ہو اور سنت نبوی پر عمل کرنے والا اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت سے دل سرشار اور گناہوں سے بچنے والا ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ زیارت کی نعمت سے ضرور مالا مال ہو گا۔ اس سلسلے میں ہر مسلمان کو کوشش کرنی چاہئے۔



درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

سورۃ کوثر یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْكَوْثَرِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝

## عاجزی، انکساری پیدا کرنا، عزت حاصل ہونا اور نرم دل کر دینا

اپنے اور والدہ کے نام کے اعداد نکال کر یَا عَزِیْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَکَبِّرُ کو اعداد کی تعداد کے مطابق پڑھیں۔ روزانہ ایک وقت مقررہ تعداد کے مطابق باوضو پڑھنے سے پڑھنے والے کے دل میں عاجزی انکساری پیدا ہوتی ہے۔ لوگوں میں عزت و وقعت بڑھتی ہے اور اگر کسی متکبر و مغرور کے سامنے پڑھیں تو اس کا دل نرم اور پانی پانی ہو جاتا ہے اور وہ متکبرانہ برتاؤ چھوڑ کر ایسے شخص

کے سامنے عاجزی اختیار کرلیتا ہے۔

## شیطانی وسوسہ کا دفعیہ

جب وسوسہ دل میں آئے خوب خوش ہو اس لئے کہ خوشی سے شیطان کا دل جلتا ہے اور وسوسہ پر اگر غم کیا تو بہت خوش ہوتا ہے لہٰذا اس کا خاص خیال رکھیں۔ اور وسوسہ کے وقت کوئی سوچ بچار کا کام شروع کردیں۔ اگر نماز میں وسوسہ آئے تو جو آیت یا سورۃ پڑھ رہے ہیں اس کے الفاظ کو سوچ کر اور غور کر کے پڑھیں کہ کہیں غلط نہ ہو جائیں یا بھول چوک نہ ہو جائے اس طرح انشاء اللہ تعالےٰ وسوسہ سے نجات حاصل ہوگی۔

## سخت سے سخت جادو کا خاتمہ

کیسا ہی سحر جادو کسی نے کیا ہو۔ نہایت زبردست نافع عمل ہے۔ ایک گھڑا بارش کے پانی کا ایسی جگہ سے لے لیں۔ جس کنوئیں سے کوئی پانی نہ بھرتا ہو (اس سلسلے میں ایسا کنواں نہ ملے تو نل، دریا، نہر، چشمہ، سمندر کا پانی بھی لے سکتے ہیں) پھر سات ایسے درختوں کے پتے لیں جن درختوں کا پھل نہ کھایا جاتا ہو، اس کے بعد دونوں پانی ملا کر اس میں پتے ڈال دیں۔ پھر آیات ذیل کو کاغذ پر لکھ کر اس کو پانی سے دھو کر مسحور (مریض) کو دریا (سمندر، نہر، چشمہ) کے کنارے لے جا کر پانی میں اس کو کھڑا کر کے رات کو اس کو غسل دیں (اگر دریا، سمندر، نہر، چشمہ نہ ہو تو جنگل میں



لے جا کر اس مریض کے جسم پر پانی بہا دیں) انشاء اللہ تعالیٰ سحر جادو باطل ہو جائے گا (ختم ہو جائے گا) وہ آیات یہ ہیں۔

فَلَمَّا جَآءَ السَّحَرَةُ قَالَ لَهُمْ مُّوسٰٓى اَلْقُوْا مَآ اَنْتُمْ مُّلْقُوْنَ ۝ فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ ۭ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ۝ (پ۱۱ ع۱۳)

## بھوک پیاس غائب۔ ہر کام میں کامیاب

اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ کے عدد دو سو (۲۰۰) ہیں۔ روزانہ دو تسبیح (دو سو بار) پڑھنا چاہئے۔ جس کام میں ہاتھ ڈالے کامیاب ہو۔ ان اسماء کا کثرت سے ذکر کرنے والا کھانے پینے سے آزاد ہو جاتا ہے۔ کسی جنگل میں یا ریل یا بس میں سفر کر رہے ہیں پانی یا کھانا ختم ہو چکا بھوک اور پیاس ستا رہی ہے۔ ان اسماء کا ورد شروع کر دیں انشاء اللہ تعالیٰ بھوک پیاس غائب ہو جائے گی اور نہ کھانے پینے سے طاقت بھی کم نہ ہوگی۔

## غیبی مدد اور دشمن سے حفاظت

یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ۔ مسلسل پڑھنے سے تمام دنیا کے خطرات سے حفاظت رہتی ہے اور اللہ تعالیٰ غیب سے امداد فرماتا ہے۔ مثلاً دشمن نے آپ کو اس قدر تنگ کیا کہ راستہ بند کر دیا یا راستوں میں جا بجا آدمی مارنے کے لئے تعینات کر دیئے یا اتفاق سے آپ

ادھر سے جا رہے ہیں اور دشمن اُدھر سے آ رہا ہے مقابلہ ہو گیا۔ آپ کے دل پر ہراس، دہشت اور خوف طاری ہو گیا کہ آج دشمن ختم کر دے گا اُدھر دشمن نے یہ خیال کیا کہ آج بڑا اچھا موقع ہاتھ آیا ہے۔ پس آپ کو چاہئے کہ دشمن نظر پڑتے ہی "یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ" کا پڑھنا شروع کر دیں اور برابر پڑھتے رہیں۔ بلا تعداد وضو بے وضو ہر حالت میں پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن اندھا ہو جائے گا اور کچھ نہ کر سکے گا۔ اللہ جانتا ہے جس دن آپ کا جی چاہے ایسے موقع پر پڑھ کر دیکھ لیں۔ پھر جب موقع نکل جائے۔ ہر دو اسم (یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ) کو پڑھنا شروع کریں چند روز بعد انشاء اللہ تعالیٰ دشمن مجبوب ہو جائے گا۔

## مفرور (بھاگے ہوئے) کا واپس آنا

اگر کوئی شخص گھر سے بھاگ گیا ہو یا کوئی بچہ، عورت، لڑکی گھر سے فرار ہو گئے ہوں تو سورۃ والضحیٰ سات مرتبہ باوضو پڑھے اور دعا مانگ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بھاگا ہوا ایک ہفتہ کے اندر واپس آ جائے گا اور اگر آیۃ الکرسی شریف پڑھ کر یہ خیال ذہن میں کر کے دم کر دے کہ جہاں تک گیا ہو وہاں سے آگے نہ بڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ آگے نہ بڑھ سکے گا محاصرہ ہو جائے گا۔ وہیں سے لوٹ پڑے گا اور آ جائے گا۔

سورۃ الضحیٰ یہ ہے۔

سُوْرَةُ الضُّحٰى مَكِّيَّةٌ



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالضُّحٰى ۙ وَالَّيْلِ اِذَا سَجٰى ۙ مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰى ۗ وَلَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى ۗ وَلَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى ۗ اَلَمْ يَجِدْكَ يَتِيْمًا فَاٰوٰى ۠ وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى ۠ وَوَجَدَكَ عَآئِلًا فَاَغْنٰى ۗ فَاَمَّا الْيَتِيْمَ فَلَا تَقْهَرْ ۗ وَاَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ ۗ وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ۠

## نظر بد، ہر قسم کے درد و بیماری و سحر و اُمّ الصبیان سے حفاظت

سورۃ معوذتین (قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ آخر تک قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ آخر تک) تین (۳) بار باوضو پڑھ کر دم کرنے سے نظر بد دور ہو گی، ہر قسم کے درد و بیماری سے نجات ملے گی اور سحر اور ام الصبیان ختم ہو گا۔

معوذتین یہ ہیں (۱) قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْفَلَقِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۠

(۲) قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ یہ ہے۔

سُوْرَةُ النَّاسِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۧ

## فوائد آیۃ الکرسی شریف

آیۃ الکرسی شریف کے بہت سے خواص ہیں۔ منجملہ اُن کے چند خواص مذکور ہیں۔

۱۔ اگر کوئی افسر دفتر کا معائنہ کرنا چاہتا ہے، آپ نے تین بار آیۃ الکرسی پڑھ کر تالی بجا کر چاروں طرف اپنے دفتر کا حصار کر دیا اور یہ خیال کر لیا کہ ایک سال تک یا چھ ماہ تک معائنہ نہ کرے۔ ہرگز ہرگز معائنہ نہ کر سکے گا۔ اگر اتفاق سے افسر آ بھی گیا اور معائنہ بھی کیا تو کسی غلطی کی گرفت نہ کر سکے گا۔ نہ سختی سے پیش آئے گا۔

۲۔ ہر عمل کا حصار اول آیۃ الکرسی سے تین بار پڑھ کر کیا جاتا ہے۔

۳۔ جمعہ کے دن بعد نماز عصر اگر سترہ (۱۷) بار پڑھیں، رقتِ قلب پیدا ہو اور جو دعا مانگے قبول ہو۔

۴۔ اگر تین سو تیرہ (۳۱۳) بار پڑھے بے شمار خیر و برکت نازل ہو۔



۵۔ اگر اس کے اعداد نکال کر موافق اعداد کے پڑھیں، غلبہ اور نصرت اور کامیابی حاصل ہو۔

۶۔ اگر آسیب کا حصار کر دیں، نکل کر نہ جا سکے۔ شب کو پڑھ کر تین بار تالی بجا دیں شب بھر محفوظ رہیں۔

ف: آیۃ الکرسی شریف کے پڑھنے سے جب آپ حصار کر دیں گے تو فرشتے برہنہ (ننگی) تلوار سے حفاظت کرتے رہیں گے۔ آیۃ الکرسی شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِـيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــُٔـوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَھُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۞ لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ڐ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۤ لَا انْفِصَامَ لَهَا ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۞ اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ڛ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰۗــــُٔــهُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۞

سُوْرَۃُ النَّاسِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِکِ النَّاسِ ۝ اِلٰہِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ ۝

## فوائد آیۃ الکرسی شریف

آیۃ الکرسی شریف کے بہت سے خواص ہیں۔ منجملہ اُن کے چند خواص مذکور ہیں۔

۱۔ اگر کوئی افسر دفتر کا معائنہ کرنا چاہتا ہے، آپ نے تین بار آیۃ الکرسی پڑھ کر تالی بجا کر چاروں طرف اپنے دفتر کا حصار کر دیا اور یہ خیال کر لیا کہ ایک سال تک یا چھ ماہ تک معائنہ نہ کرے۔ ہرگز ہرگز معائنہ نہ کر سکے گا۔ اگر اتفاق سے افسر آ بھی گیا اور معائنہ بھی کیا تو کسی غلطی کی گرفت نہ کر سکے گا۔ نہ سختی سے پیش آئے گا۔

۲۔ ہر عمل کا حصار اول آیۃ الکرسی سے تین بار پڑھ کر کیا جاتا ہے۔

۳۔ جمعہ کے دن بعد نماز عصر اگر سترہ (۱۷) بار پڑھیں، رِقّتِ قلب پیدا ہو اور جو دعا مانگے قبول ہو۔

۴۔ اگر تین سو تیرہ (۳۱۳) بار پڑھے بے شمار خیر و برکت نازل ہو۔



۵۔ اگر اس کے اعداد نکال کر موافق اعداد کے پڑھیں، غلبہ اور نصرت اور کامیابی حاصل ہو۔

۶۔ اگر آسیب کا حصار کر دیں، نکل کر نہ جا سکے۔ شب کو پڑھ کر تین بار تالی بجا دیں شب بھر محفوظ رہیں۔

ف: آیۃ الکرسی شریف کے پڑھنے سے جب آپ حصار کر دیں گے تو فرشتے برہنہ (ننگی) تلوار سے حفاظت کرتے رہیں گے۔ آیۃ الکرسی شریف یہ ہے۔

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ج اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ج لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ ط لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ط مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ ط یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ ج وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ج وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ج وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا ج وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝ لَآ اِکْرَاہَ فِی الدِّیْنِ قَدْ تَّبَیَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَیِّ ج فَمَنْ یَّکْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَیُؤْمِنْ بِاللّٰہِ فَقَدِ اسْتَمْسَکَ بِالْعُرْوَۃِ الْوُثْقٰی ق لَا انْفِصَامَ لَھَا ط وَاللّٰہُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ ۝ اَللّٰہُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لا یُخْرِجُھُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ ط وَالَّذِیْنَ کَفَرُوْٓا اَوْلِیٰٓـئُھُمُ الطَّاغُوْتُ لا یُخْرِجُوْنَھُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَی الظُّلُمٰتِ ط اُولٰٓئِکَ اَصْحٰبُ النَّارِ ھُمْ فِیْھَا خٰلِدُوْنَ ۝

## نیا رزق، مسخر قلب اور دشمن پر غلبہ

اگر سورۂ طٰہٰ (پ ۱۶) ایک بار روزانہ باوضو پڑھی جائے تو اللہ تعالیٰ نیا رزق عطا فرمائے، حاجات پوری کرے اور دشمنوں پر غلبہ حاصل ہو، لوگوں کے دل مسخر (قابو میں) ہوں۔ عورتیں اگر روزانہ پابندی کے ساتھ باوضو پڑھ لیا کریں تو مردوں کا دل موم ہو اور گھر جنت کا نمونہ بن جائے ہر قسم کا لڑائی جھگڑا ختم ہو۔

## خیر و برکت

اگر سورۂ اخلاص کی ایک تسبیح (ایک سو بار) روزانہ باوضو پڑھ لیا کرے تو بے شمار خیر و برکت پیدا ہو، ہر ایک شر سے محفوظ رہے۔ سوتے وقت پڑھ لیا کرے۔ بزرگانِ دین کی زیارت سے مشرف ہوگا۔ سورۂ اخلاص یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْاِخْلَاصِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ۙ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۧ

## برائے مدد خداوندی

روزانہ باوضو ہر نماز کے بعد پچیس ۲۵ بار مندرجہ ذیل کلمات پڑھے۔ اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے اس کی مدد فرمائے گا



اور مدد کا انتظام غیب سے ہوگا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اُنْصُرْنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ النّٰصِرِیْنَ

## برائے رحم

جو شخص ہر نماز کے بعد باوضو پچیس ۲۵ بار مندرجہ ذیل کلمات پڑھے گا اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے اس پر اپنا رحم و فضل نازل فرمائے گا اور رحمت کے فرشتے اللہ تعالیٰ سے رحم کی سفارش کریں گے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

وَارْحَمْنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ ۝

## برائے فتح و کامیابی

جو شخص ہر نماز کے بعد باوضو پچیس ۲۵ بار مندرجہ ذیل کلمات روزانہ پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے ہر معاملہ میں فتح و کامیابی عطا فرمائے گا وہ کلمات یہ ہیں۔

وَافْتَحْنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ الْفَاتِحِیْنَ

## برائے بخشش و مغفرت

جو شخص باوضو روزانہ صبح و شام مندرجہ ذیل کلمات کو ایک سو بار پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کی مغفرت فرمائے گا اور قبر روشنی سے منور ہوگی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

وَاغْفِرْ لَنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ الْغَافِرِیْنَ

## برائے حفاظت

جو شخص مندرجہ ذیل کلمات روزانہ ہر وقت پڑھتا رہے یا ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھ لیا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ فرشتے اس کی حفاظت فرمائیں اور کوئی شخص اس پڑھنے والے کو نقصان نہیں پہنچا سکے گا وہ کلمات یہ ہیں۔

وَاحْفَظْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الْحَافِظِيْنَ

## ہر دلعزیز رہنا

جو شخص کلمات ذیل اپنے نام کے اعداد کے مطابق روزانہ پڑھے گا انشاء اللہ ہر دلعزیز رہے گا۔ قساوتِ قلب دور ہوگی مخلوق کے دل میں اس کی محبت پیدا ہوگی۔ ہر کام باسانی ہوگا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ

## دل کی بے چینی اور گھبراہٹ اور ڈر خوف سے نجات

جب کسی پر کوئی مصیبت نازل ہوجائے اور پریشانی روز بروز بڑھتی جائے اور قلب مضطرب و بے چین ہو اور کسی کروٹ چین نہ آتا ہو۔ نیند غائب ہو چکی ہو۔ اور اُس کی بُرائی عالم میں پھیل رہی ہو یا چند اشخاص نے مل کر اس کے خلاف کوئی درخواست محکمۂ بالا میں رشوت ستانی یا ظلم کی کر دی ہو تو اول اکیس[۲۱] بار



درود شریف پڑھے پھر یہ آیت اکتالیس ہزار[۴۱۰۰۰] بار دو ہفتہ میں پڑھ لے اور آخر میں اکیس[۲۱] مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ العزیز اضطراب قلب اور دل کی بے چینی تو دوسرے تیسرے دن ہی سے جاتی رہے گی۔ لیکن عیوب کا دنیا میں پھیلنا اور اس کا چرچا اور بے عزتی کا دفعیہ دو ہفتہ پڑھنے کے بعد ہی ہوگا۔ اگر درخواست دی ہے تو خود وہ لوگ پریشان ہوں گے اور نادم ہو کر طالب معافی ہوں گے۔ سینکڑوں بار کا آزمایا ہوا تیر بہدف عمل ہے۔

اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ

## مقدمہ کی شہادت (گواہی) بگاڑ دینا

روزانہ باوضو بعد نماز عشاء سورۂ انبیاء (پ ۱۷) اول سے آخر تک تین[۳] بار روزانہ۔ درود شریف اول گیارہ مرتبہ پھر تین[۳] بار سورۂ انبیاء (مکمل سورت) پھر گیارہ[۱۱] بار درود شریف پڑھ کر دعا مانگ لیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقدمہ کا رنگ پلٹ جائیگا اور گواہ جس قدر خلاف ہوں گے موافق ہو جائیں گے یا دعویٰ کرنے والے کے خلاف شہادت (گواہی) دیں گے۔ جس سے یا تو مقدمہ خارج ہو جائے گا یا فیصلہ موافقت میں ہوگا۔ یا آپس میں صلح ہو جائے گی۔ یہ عمل ایک ہفتہ پڑھنا کافی ہے۔

## غصہ کا ٹھنڈا کر دینا

اگر دو آدمی لڑ رہے ہوں یا دو پارٹیوں میں جھگڑا ہو رہا ہو

تو فوراً یَا رَؤُفُ پڑھنا شروع کر دیں۔ اس طرح کہ اوّل تین (۳) مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر ایک تسبیح (ایک سَو بار) یَا رَؤُفُ پڑھیں۔ آخر میں تین (۳) بار درود شریف۔ ایک تسبیح پوری نہ ہو گی کہ غصّہ ٹھنڈا پڑ جائے گا۔ اگر جلد ہی غصّہ ٹھنڈا پڑ جائے جب بھی ایک تسبیح پوری کریں۔

## اپنے عیوب کی اصلاح کرنا

اگر کسی شخص کے اندر یہ مرض ہے کہ وہ دوسرے کے عیوب کو لوگوں پر ظاہر کرتا ہے جس سے دونوں فریق آپس میں لڑ جاتے ہیں اور وہ شخص مخلوق میں محض اس وجہ سے بدنام ہے کہ یا تو آپس میں لڑانے والا، فساد کرانے والا شخص ہے، اس کے سامنے کوئی بات نہ کرو، ورنہ یہ اس سے کہہ دے گا اور آپس میں دل بگڑ جائیں گے۔ پس اُس شخص کے واسطے یہ عمل تیر بہدف ہے۔

یَا حَمِیْدُ۔ روزانہ ہر نماز کے بعد باسٹھ (۶۲) بار پڑھ لیا کریں اور ہر نماز کے بعد ایک تسبیح (ایک سَو بار) اَللّٰہُ اَللّٰہ پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے بعد جو بات وہ کرے گا۔ محبوب سمجھی جائے گی اور دل میں بردباری پیدا ہو گی، اور جب کبھی اُس کے دل میں کوئی بات لڑانے یا فساد کرانے والی پیدا ہو گی، فوراً ایک کھٹکا دل میں پیدا ہو گا اور اس کو خود بخود تنبیہ ہو جائے گی کہ یہ میں کیا کر رہا ہوں۔ اور بات کو تبدیل کر کے خود بخود اصلاح پر آئے گا۔ اس کے علاوہ ایک اور خوبی پیدا ہو جائے گی، وہ یہ کہ دوسروں کے خیالات



کا عکس اس کے دل پر تھوڑی دیر پہلے آجائے گا کہ یہ بات ہونے والی ہے۔ قلب خود آئینہ ہو جائے گا۔ اور ہر برائی بھلائی کا علم ہو جائے گا۔ نیز جو شخص مشورہ لے گا۔ قلب میں جو بات آئے گی۔ صاف سُتھری اور بے لوث ہو گی۔ تیر بہدف بسیار تجربہ شدہ عمل ہے۔

## ہر پریشانی کا دفعیہ

اول ایک تسبیح (ایک سَو بار) درود شریف کی کسی ایک وقت مقررہ پر باوضو پڑھے پھر دو رکعت نماز اس طرح کہ:۔

میں نیت کرتا ہوں دو رکعت نماز برائے حاجات۔

پھر ثناء کے بعد سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) ایک بار اور سورۂ قریش (لایلاف قریش) ایک تسبیح (ایک سَو مرتبہ) اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ ایک بار اور سورۂ اخلاص (قل ھو اللہ احد) ایک تسبیح (ایک سَو مرتبہ) پھر تمام ارکان پورے کر کے سلام پھیرے۔ سلام پھیرنے کے بعد ایک تسبیح (ایک سَو مرتبہ) درود شریف پڑھ کر دعا مانگے۔ ایک ہفتہ مسلسل یہ عمل کرے کام ہو جائے تو عمل چھوڑ دے لیکن اگر ہفتہ پورا ہونے سے قبل ہی کام ہو جائے جب بھی ایک ہفتہ مسلسل عمل کرے۔ اگر ایک ہفتہ میں کام نہ ہو تو دوسرے ہفتہ میں پورا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شرطیہ کامیابی حاصل ہو گی۔

سورۃ الفاتحہ یہ ہے۔ سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ

يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

لایلاف قریش یہ ہے۔

سُوْرَةُ قُرَيْشٍ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۝ اِلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۝ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۝ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۝ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝

سورۃ الاخلاص یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۝ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

## ہر قسم کے نقصان، سحر، جادو اور شر سے محفوظ رہنے کا عمل

سورۂ فاتحہ سات بار، سورۂ اخلاص سات بار، سورۂ معوذتین (قل اعوذ برب الفلق، قل اعوذ برب الناس) سات بار، روزانہ باوضو ایک وقت پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے نقصان سحر، جادو اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رہیں۔ اللہ پاک کو یہ سورتیں بہت محبوب ہیں اور اکثر بزرگان دین کا روزانہ کا معمول ہے۔



## پھانسی کا حکم تبدیل ہو جانا

اللہ تعالیٰ نے سورۃ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ۔ بے حد تعریف کے قابل سورۃ نازل فرمائی ہے۔ حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم پر کفار نے جب سحر کیا تو فرشتوں کے ذریعہ سے مطلع کیا گیا۔ جب آپؐ کو اس کا علم ہوا تو آپؐ کے سر کے بالوں کو کنویں سے نکالا گیا جن پر سحر کی گرہ لگائی ہوئی تھیں ان سورتوں کو پڑھ کر گرہ کھولی گئی جب سحر باطل ہوا۔

ایک بزرگ کامل نے ارشاد فرمایا کہ سورۃ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ، تمام مطالب کے حل کرنے کے واسطے بڑی بے نظیر چیز ہے یہاں تک فرمایا کہ ایک پلہ اگر کوئی شخص اس کو پڑھ لے تو پھانسی کا حکم بدل کر عمر قید میں تبدیل ہو جاتے۔ یا دس یا پانچ سال کی سزا ہو جائے یا قطعی رحم پر چھوڑ دیا جائے۔ پھر فرمایا اگر یقین کامل نہ ہو آپ کسی پتھر پر پڑھ کر دم کریں، چالیسویں دن پتھر شق ہو جائے گا۔

سورۃ الناس (قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ) کو روزانہ باوضو پانچ ہزار سات سو چھیالیس (۵۷۴۶) بار پڑھنا چاہئے۔ چاہے اکیلا آدمی پڑھے یا دس یا پانچ آدمی مل کر پڑھ لیں۔ یا مسجد میں بعد نماز عشاء پڑھ لیں یا گھر میں بیٹھ کر پڑھ لیں۔ نصف گھنٹہ میں ہو جاتا ہے۔ اگر تین ہفتہ میں کام ہو جائے بہتر ہے اور کام نہ ہو تو تین ہفتہ اور پڑھیں اور روزانہ سربسجود ہو کر دعا مانگیں کہ:

اے بار الٰہ بطفیل حبیب پاک صلی اللہ علیہ وسلم فلاں کو

رہا فرما۔ آمین ثم آمین۔

انشاء اللہ العزیز رہائی ہوگی یا پھانسی کا حکم منسوخ ہوجائے گا۔ خوش اعتقادی کے ساتھ پڑھنا چاہیئے۔

سورۃ الناس یہ ہے۔

سُوْرَۃُ النَّاسِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِکِ النَّاسِ ۙ اِلٰہِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ ۔

## عام مخلوق میں محبوب

آیت ذیل کو روزانہ باوضو دن میں کسی ایک وقت آٹھ سو اسی (۸۸۰) مرتبہ پڑھیں۔ ایک ہفتہ کے بعد مخلوق کی محبت کا آغاز ہوگا۔ اور ہر شخص خوش خلقی اور خوش مزاجی سے پیش آئے گا۔ اور چالیس دن کے بعد خود بخود ہر شخص کی کشش محبت ہوگی اور عجیب و غریب طریقہ سے محبت مخلوق کو ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے:۔

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۔

## ملازمت (نوکری) کا مل جانا

باوضو اوّل گیارہ مرتبہ درود شریف پھر یہ کلمات ایک تسبیح (ایک سو بار) پھر گیارہ مرتبہ درود شریف۔ یہ عمل روزانہ بعد نماز عشاء



پڑھے۔ دس دن میں انشاء اللہ تعالیٰ نوکر ہوجائے گا۔ اگر دس دن میں ملازمت نہ ملے تو گیارہ (۱۱) دن اور پڑھے اور اکیس (۲۱) دن پورے کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ملازم ہوجائے گا۔ پڑھنے میں قواعد اور طریقہ سامنے رکھے۔ جس طرح، جس وقت اور جتنی تعداد میں پڑھنا ہے اس کی پابندی کرے اور بعد عمل کے دعا کرے کہ ملازمت مل جائے اور ملازمت کا تذکرہ احباب میں کرتا رہے کہ میں ملازمت چاہتا ہوں۔ اس لئے کہ اسباب کا اختیار کرنا لازمی ہے۔ ناامید نہ ہو۔ خدا نے چاہا جلد نوکری کے اسباب پیدا ہوکر برسر روزگار ہوگا۔ روزانہ بعد ختم عمل خلوص قلب سے سربسجود ہوکر دعا مانگتا رہے اور اپنی پریشانی کا اظہار کرتا رہے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

یَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَا دَلِیْلَ الْمُتَحَیِّرِیْنَ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ اَرْشِدْنِیْ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ یَا رَبُّ وَاُفَوِّضُ یَا رَبُّ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۔

## ہر دعا کا مقبول ہوجانا

جمعہ کے دن جبکہ خطیب (جمعہ کا خطبہ پڑھنے والا) خطبہ اولیٰ (پہلا خطبہ) پڑھ کر ممبر پر بیٹھے تو قلب کو اللہ تعالیٰ کی جانب لگائے اور پورا دھیان اپنے خالق و مالک کی طرف پھیر دے اور آنکھوں کو بند کر کے دل ہی دل میں (کیونکہ خطبہ کے دوران زبان سے بات کرنا منع ہے) دعا مانگ لے۔ جب خطیب دوسرا خطبہ

شروع کرے دعا مانگنا بند کردے۔

اسی طرح بعد نماز عصر دعا مانگنے سے قبول ہوتی۔ اسی طرح کلام پاک کھول کر پڑھنے سے پہلے اسی طرح تلاوت ختم کرنے کے بعد دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دعا ضرور قبول ہوگی یہ مواقع قبولیت دعا میں خاص تاثیر رکھتے ہیں۔ نیز اور بہت سے مواقع حدیث شریف میں اجابت دعا کے مذکور ہیں۔

## تمام دنیا کے مقاصد میں کامیابی اور ہر کام پورا ہونا مرض سے نجات

تمام دنیا کے مقاصد میں کامیابی اور ہر کام پورا ہونے کے لئے، مرض سے نجات کے لئے، کھیت کی حفاظت کے لئے اور بے شمار خیر وبرکت کے لئے حروف مقطعات اور حروف نورانی بہت مؤثر ہیں۔

ترکیب یہ ہے کہ حروف مقطعات اور حروف نورانی کو روزانہ الگ الگ کاغذ پر باوضو لکھیں اور مچھلیوں کو گولی بنا بنا کر کھلائیں چالیس روز تک اسی طرح کریں۔ اس کے بعد عامل ہوجائیں گے۔ پھر روزانہ صبح بعد نماز فجر باوضو ایک بار ان حروف مقطعات و حروف نورانی کو پڑھ لیا کریں اسی طرح بعد نماز مغرب باوضو ان کو پھر ایک بار پڑھ لیا کریں۔ تمام دنیا کے کام ان حروف مقطعات و حروف نورانی کی بدولت پورے ہوں گے۔ گیارہ دھاگے کالے رنگ یا نیلے رنگ کے لے کر ہر ہر حرف مقطعات پڑھتا جائے



اور دھاگوں میں گرہ لگاتا جائے اسی طرح حروف نورانی پڑھتا جائے گرہ لگا کر دھاگے پر دم کرتا جائے، یہ گنڈہ مریض کے گلے میں پہنا دیں انشاء اللہ تعالیٰ اس کو جلد شفاء ہوگی۔

کھیت کے چاروں کونوں پر اگر تعویذ بنا کر دفن کردیں تو بحکم خدا کھیت میں بے شمار خیر وبرکت پیدا ہو اور کھیتی ارضی وسماوی آفات سے محفوظ رہے گی اور جنات کی تقسیم سے بھی حفاظت ہوجائے گی۔

حروف مقطعات یہ ہیں۔

الٓمٓ - الٓمٓرٰ - الٓرٰ - الٓمٓصٓ - طٰهٰ - طٰسٓ - طٰسٓمٓ

قٓ - نٓ - صٓ - حٰمٓ - حٰمٓ عٓسٓقٓ - کٓھٰیٰعٓصٓ - یٰسٓ

حروف نورانی

ا - ح - ر - س - ص - ط - ع - ق

الف - حا - را - سین - صاد - طا - عین - قاف

ک - ل - م - ن - ہ - ی

کاف - لام - میم - نون - ہا - یا

## دشمن کی ایذا اور تکلیف سے محفوظ رہنا

اگر دشمن مغلوب الغضب ہے اور انتہائی غصہ میں ہے اور اس کا غصہ انتقام (بدلہ) لینے پر مجبور کرتا ہے، یا دھوکہ دے کر مار ڈالنے کا ارادہ کر رہا ہے۔ یا ایسا موقع ہے کہ اس مقام پر کوئی حامی ومددگار نہیں ہے۔ پردیس کا معاملہ ہے۔ یا محلے کے

لوگوں نے مشورہ کر لیا کہ اس کو نکال کر باہر کر دو یا سوتے میں
مکان کے اندر گھس کر (داخل ہو کر) مار دو یا قتل کر دو۔ ان تمام
صورتوں میں حسب ذیل طریقہ سے کام لیں۔

اوّل تین بار درود شریف۔ آیۃ الکرسی ایک تسبیح (ایک سو بار)
ایک تسبیح (ایک سو بار) "یا رَؤُفُ" کی۔ پھر یہ آیت۔ قُلْنَا
یٰنَارُ كُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ ایک تسبیح
(ایک سو بار) پھر تین بار درود شریف پڑھے اور اپنی حفاظت،
دشمنوں کی ناکامی، اور ان میں باہمی پھوٹ (مخالفت) پڑنے
اور آپس میں لڑ جانے کی دعا کرے۔

اس کے بعد تین بار آیۃ الکرسی پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم
کر کے (پھونک کر) تالی بجا کر خدا کا نام لیتا ہوا سو جائے۔
کم سے کم تین دن اور زیادہ سے زیادہ ایک ہفتہ (سات دن)
پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن سے حفاظت ہو گی، دشمن ناکام
ہو جائیں گے اور ہر طرف سے مخالفت کا زور ختم ہو جائے گا،
اور امن و عافیت نصیب ہو گا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ
اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ



اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

آیۃ الکرسی یہ ہے۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ
سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ
مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ
اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ
مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ

## استخارہ کرنا

ہر کام کے واسطے استخارہ کر لینا ضروری ہے۔ اس لئے کہ
یہ علم کسی کو نہیں ہے۔ فلاں ضرورت جو اس وقت در پیش ہے
(سامنے ہے) کامیابی خدا جانے ہو گی یا نہیں۔ جب ایسی ضرورت
پیش آجائے۔ دو رکعت نماز نفل استخارہ برائے حاجات دینی
یا دنیوی جو نیت ہو دل میں کر لے۔ ثناء پڑھنے کے بعد سورۂ
فاتحہ پڑھے اور جب اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ۔ پر
پہنچے اسی کو پڑھے جائے اور عاجزی کے ساتھ اپنے اغراض
(مقصد) پر نظر رکھے۔ دس بیس مرتبہ پڑھے گا کہ دائیں یا بائیں
جانب خود بخود پیر اکھڑ جائیں گے۔ اگر دائیں جانب گھومے
کام ہو گا۔ بائیں جانب گھومے کام نہ ہو گا۔ جب دائیں جانب
گھومے برابر اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ۔ پڑھے جائے

یہاں تک کہ گھوم کر پھر قبلہ رُخ ہو کر الحمد شریف پوری شریف کرے
سورۂ الم نشرح سات بار پڑھ کر رکوع سجود کر کے دوسری رکعت
میں الحمد شریف اور سورۂ اِنَّآ اَنْزَلْنٰہُ (سورۃ القدر)
سات بار پڑھ کر سلام پھیر دیں۔ پھر دس بار درود شریف پڑھ کر
دعا مانگے اگر بائیں جانب گھوما ہے تو الٹی طرف سے گھوم کر
دائیں جانب آجائے اور اسی قاعدے سے پڑھ کر سلام پھیر کر
عاجزی وانکساری کرے پھر دوسرے تیسرے دن یہی عمل کرے
حل مطالب نکل آئے۔ خدا کا شکر بجالائے۔ پیر۔ جمعرات
جمعہ کی شب میں کرنا چاہئے۔ اشد ضرورت میں بعد نماز کرے
تاکہ اطمینان قلب کو ہو جائے۔

سورۃ الفاتحہ یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْفَاتِحَۃِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ مٰلِکِ
یَوْمِ الدِّیْنِ ؕ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ؕ
اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِیْنَ
اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ۙ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ؏

سورۂ الم نشرح یہ ہے۔

سُوْرَۃُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْکَ



وِزْرَکَ ۙ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَھْرَکَ ۙ وَرَفَعْنَا لَکَ
ذِکْرَکَ ؕ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ؕ
فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰی رَبِّکَ فَارْغَبْ ؏

سورۂ انا انزلناہ (سورۃ القدر) یہ ہے

سُوْرَۃُ الْقَدْرِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنَّآ اَنْزَلْنٰہُ فِیْ لَیْلَۃِ الْقَدْرِ ۚ وَمَآ اَدْرٰکَ مَا لَیْلَۃُ
الْقَدْرِ ؕ لَیْلَۃُ الْقَدْرِ ۙ خَیْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَھْرٍ ؕ
تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِکَۃُ وَالرُّوْحُ فِیْھَا بِاِذْنِ رَبِّھِمْ ۚ مِنْ
کُلِّ اَمْرٍ ۙ سَلٰمٌ ۛ ھِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ ؏

## حاکم کا مہربان ہو جانا

جس کسی شخص سے حاکم ناراض اور خفا ہو، اس کو چاہئے کہ اس
آیت شریف کو بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ
باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے سیدھے بازو پر (ہاتھ پر کہنی سے اوپر)
باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاکم مہربان ہو جائے گا اور لطف و
مہربانی کا برتاؤ کرے گا۔

دیگر یہ کہ اس آیت کے اعداد نکال کر روزانہ ایک ہفتہ
تک مقررہ تعداد کے مطابق باوضو بعد نماز عشاء پڑھ لے۔
اور جب افسر یا حاکم کے روبرو (سامنے) جائے یا عدالت میں پیش
ہو برابر اس آیت کو پڑھتا رہے۔ خدا کو منظور ہے تو مہربان

وہ آیت یہ ہے۔

فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ۝

ف۔ بعض اشخاص اپنی بدباطنی کی وجہ سے اِدھر اُدھر مارے مارے پھرتے ہیں اللہ جلّ جلالہٗ کی بارگاہ میں سر بسجود نہیں ہوتے نہ اس سے اپنا حال عرض کرتے ہیں۔ پریشان حال رہتے ہیں اور ناکامیاب ہوتے ہیں۔ حالانکہ سب کامیابیوں کی کنجی اللہ رب العزت کے پاس ہے۔ وہی کام بنانے والا ہے۔

## مُردوں سے بات چیت کرنا

بذریعہ مراقبہ بزرگانِ دین سے استفادہ حاصل کرنا، کشف قبور، زیارت علماء، صلحا اور مشائخ کبار۔

یَا صَمَدُ۔ یَا صَمَدُ۔ اَللّٰهُ الصَّمَدُ۔

بعد نماز تہجد یا بعد نماز عشاء پڑھنا چاہیئے۔ نماز پڑھ کر مسجد میں پڑھے یا اپنے مکان کے کسی گوشے (کونے) میں پاک صاف جگہ پر مصلّٰی بچھا کر اول دن میں پانچ ہزار بار، دوسرے دن چار ہزار بار، تیسرے دن تین ہزار بار، پھر ایک تسبیح روزانہ کم کرتا جائے (ایک سو بار روزانہ کم پڑھے) یہاں تک کہ ایک تسبیح (ایک سو مرتبہ) پر آجائے، اس درمیان میں اس قدر رقت طاری ہوگی کہ پڑھنا مشکل ہوگا اور زار زار آنسو آنکھوں سے جاری ہوں گے۔ دل قابو سے باہر ہوگا۔ پورا کرلے جس طرح بنے۔ اس عمل میں کوئی خوف ڈر وغیرہ مطلق



نہیں ہے۔ اطمینان رکھے۔ اب عمل پورا ہوگیا۔ روزانہ ایک تسبیح معمول میں رکھے۔ جب تک اس کا شوق ہو۔ اگر اوّل مرتبہ حسبِ مرضی پورا نہ ہو۔ کچھ روز کا وقفہ دے کر پھر دوبارہ کرے۔

**ترکیب طریقۂ عمل:** جس قبر کے حالات دیکھنا منظور ہوں اس پر قبلہ رُخ (قبلہ کی طرف مُنہ کرکے) بیٹھ کر آنکھیں بند کرکے پڑھنا شروع کردیں۔ پانچ تسبیح (پانچ سو مرتبہ) پوری نہ ہونے پائے گی کہ قبر مثل صندوق کے کھلنا شروع ہوجائے گی۔ اپنی آنکھوں سے سب کچھ دیکھیں گے۔ عذاب قبر معلوم نہ ہوگا۔ اور اگر مشائخ یا مؤمن صالح کی قبر ہے آپ دل میں سلام کریں، جواب ملتا چلا جائے گا۔ خیال رہے کہ اگر کوئی بات کا جواب دینا مقصود نہیں ہے خاموش رہیں گے۔ اس لئے دو ایک بار سے زیادہ اصرار نہ کریں۔ دوسرے بزرگ سے استفادہ کریں۔ تیسرے بزرگ سے استفادہ (معلوم کریں) لیں۔ اس لئے کہ بعض میں اہلیت ہوتی ہے بعض میں نہیں، نیز مخفی (پوشیدہ) اس عمل کو رکھیں بازیچۂ اطفال (بچوں کا کھیل) نہ بنائیں۔ آپ کا قلب اور آپ کا جسم عالم وجود میں تو ہوگا، لیکن آپ اس سے بے خبر ہوں گے زیادہ دیر نہ لگائیں چند منٹ کے بعد اجازت دے دیں۔ پھر آنکھیں کھول دیں۔

**فائدہ:** بڑے بڑے اولیاء اللہ مثلاً حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت خواجہ قطب الدین

بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء
رحمۃ اللہ علیہ، حضرت بابا فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ،
حضرت صابر کلیری رحمۃ اللہ علیہ۔ وغیرہ بزرگان دین کی زیارت
سے مشرف ہو کر دنیا کا لطف اٹھائیں۔

**تجربہ:** یہ اس قدر سریع الاثر عمل ہے کہ بفضلہ تیسرے
دن سے رقت قلب شروع ہو جاتی ہے۔ بعد تکمیل جبکہ ایک
تسبیح پر آجائے ختم کر دیں جب تک عمل میں کشف قبور رکھنا
منظور ہو۔ ایک سو بار روزانہ پڑھتے رہیں۔ اس میں ایک
بڑی خوبی اور بھی ہے، وہ یہ کہ اگر آپ نے ایک تسبیح پڑھ کر
مراقبہ کیا کہ خانہ کعبہ سامنے آجائے، مدینہ طیبہ کی زیارت ہو جائے،
بیت المقدس کا نقشہ سامنے آجائے۔ یہ سب کچھ ہو گا اور پورا
نقشہ سامنے ہو گا۔ اس میں ڈر خوف مطلق نہیں ہے بعد نماز
عشاء یا بعد نماز تہجد مصلیٰ پر بیٹھ کر مراقبہ کر لیں۔

ایک اور خوبی یہ ہے کہ بزرگوں کی اصلی حالت کو دیکھنا
اور اُس سے عبرت حاصل کرنا خود بخود صفائی قلب اور معصیت
کا اندازہ ہو جاتا ہے، انسان بہت سے گناہوں سے بچ
جاتا ہے۔

**تنبیہ:** مکاشفہ (یہ عمل) عورت کی قبر پر بیٹھ کر نہ کریں
خدا جانے کس صورت میں ہو، اول تو شریعت سے اس کا پردہ
شدید ہے۔ دوسرے اگر حماقت سے آپ نے دیکھا اور حالت
اس کی اللہ کے نزدیک اچھی نہ ہوئی تو آپ کو بھی رنج گزرے گا



اور گناہ مفت میں ہو گا۔

ایک صفت یہ بھی ہے کہ مکاشفہ اور مراقبہ کے ذریعہ دین
کا فائدہ بھی اٹھا سکتے ہیں۔ اور دنیا کا فائدہ بھی۔ مثلاً آپ نے
دریافت کیا کہ ہم بے حد پریشان ہیں، اعانت کے خواستگار
ہیں جواب ملے گا کہ یہ پڑھا کرو، نجات ہو گی۔ اور جس قسم کی
دینی بات آپ کریں گے جواب ملے گا۔ اس کے علاوہ بزرگ
خود مخاطب ہو کر گفتگو کریں گے۔

**مکرر تنبیہ:** اس عمل کو پڑھ کر بچوں کا کھیل نہ بنالیں۔
بڑے غضب کا عمل ہے۔ قبرستان میں جا کر بعد تحقیق قبر پر
بیٹھیں کہ یہ قبر مرد کی ہے یا عورت کی۔

**ھدایت:** جب تک عمل قائم رہے اس کا لوگوں سے
اظہار نہ فرمائیں، ورنہ دنیادار۔ آپ کا مشغلہ بنالیں گے اور
جس کی تعمیل نہ کریں گے بُرا مانے گا۔

**ھدایت:** اگر ایک ہفتہ کے بعد رقت طاری ہونا
موقوف ہو جائے تو اوّل اسم ذات (اللہ اللہ) روزانہ پانچ
ہزار بار ایک چلہ پڑھ کر تصفیہ قلب کر لیں پھر شروع کریں
تاکہ عمل پورا ہو جائے۔ بقید ترک حیوانات کریں تو کیا کہنا۔

ختم شد عملیات غفرانی

# عملیات و وظائف

## حضرت شیخ محی الدین عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ

### وسعت رزق، وسعت علم، دفع سحر، حفاظت حمل، تزکیہ قلب

جو شخص چاہتا ہو کہ اس کے علم، رزق میں ترقی ہو اور سحر سے نجات ملے اور تزکیہ قلب ہو اور اس کی بیوی کا حمل سلامت رہے تو اس کے لئے یہ عمل کرے۔

نماز تہجد کے بعد دو رکعت نفل ادا کرے پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد یہ دعا پڑھے (ایک مرتبہ)۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ عِلْمًا نَافِعًا وَّرِزْقًا وَّاسِعًا وَّعَمَلًا مُّتَقَبَّلًا وَّ شِفَآءً مِّنْ کُلِّ دَآءٍ

اس کے بعد اپنے مقاصد میں کامیابی کی دعا کرے۔

### ہر مقصد میں کامیابی

ہر مقصد میں کامیابی کے لئے بعد نماز مغرب دو رکعت نماز نفل پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد شریف (سورۃ فاتحہ) کے بعد گیارہ مرتبہ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ (سورۃ اخلاص) پڑھے۔ سلام پھیرنے کے بعد مندرجہ ذیل کلمات ایک سو مرتبہ پڑھے۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ



اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے مقصد میں کامیابی کی دعا مانگے۔

### قرض کی ادائیگی، رزق میں برکت، سحر سے نجات کے لئے

جو شخص قرض میں بندھا ہوا ہو اور ادائیگی کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو یا رزق میں کمی ہو گذارہ مشکل سے ہوتا ہو یا کسی دشمن نے سحر جادو کے ذریعہ ترقی کے راستے باندھ دیئے ہوں ان کے لئے یہ عمل بہت مفید اور کامیاب ہے۔ ترکیب عمل یہ ہے۔

نماز مغرب ختم کرنے کے بعد دو رکعت نفل ادا کرے۔ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ سلام پھیرنے کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر سجدے میں سر رکھ کر نہایت خشوع وخضوع سے کلمات ذیل پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ وَاَنَا عَبْدُکَ یَا رَبِّ رَحْمَتَکَ وَالْتَمِسُ رِضْوَانَکَ اَللّٰھُمَّ نَجِّنِیْ مِنْ عَذَابِکَ وَافْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

اس کے بعد سجدہ سے سر اٹھا کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حاصل ہونے کی دعا مانگے۔

### ہر پریشانی کا آسان علاج

اگر پریشانیوں کا ہجوم ہو اور مشکلات سے نکلنا مشکل معلوم ہو تو یہ عمل انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی پریشانیوں سے نجات دلائے گا۔ وہ عمل یہ ہے

سب سے پہلے سورۃ فاتحہ سات مرتبہ پھر سورۃ الم نشرح سات مرتبہ پھر سورۃ اخلاص سات مرتبہ پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے پھر سجدہ کرے اور اس میں یہ الفاظ پڑھے۔

یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ وَکَافِیَ الْمُهِمَّاتِ وَدَافِعَ الْبَلِیَّاتِ وَیَا حَلَّ الْمُشْکِلَاتِ وَرَافِعَ الدَّرَجَاتِ وَشَافِیَ الْاَمْرَاضِ وَ یَا مُجِیْبَ الدَّعْوَاتِ وَیَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

پھر یہ الفاظ پڑھے۔

یَا عَالِمُ مَا فِی الصَّدْرِ اَخْرِجْنِیْ مِنَ الظُّلُمَاتِ اِلَی النُّوْرِ

اس کے بعد سجدے سے سر اٹھا کر بارگاہِ الٰہی میں دعا کرے۔

## زندگی خیر و خوبی سے بسر ہو

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ زندگی آسودگی کے ساتھ بسر ہو کسی قسم کی پریشانی اور مالی بدحالی پیش نہ آئے اس کے لئے فجر کی نماز کی سنت کے بعد اور فرض پڑھنے سے پہلے (یعنی سنت و فرض کے درمیان) روزانہ پابندی کے ساتھ ایک سو مرتبہ مندرجہ ذیل کلمات پڑھ لیا کرے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ۔

## عزت و زندگی کو کوئی خطرہ ہو تو اس کا حل

اگر کوئی شخص مشکل میں پھنس گیا ہو اور اس کی عزت یا زندگی



کو خطرہ ہو تو ایسی صورت میں روزانہ مندرجہ ذیل کلمات ایک سو مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام خطرات سے نجات حاصل ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

## رزق میں برکت

رزق میں برکت کے لئے یہ دعا روزانہ (کثرت) سے پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِیْ رِزْقًا کَثِیْرًا یَا مُجِیْبَ الدَّعْوَاتِ وَیَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

# دیگر علماء کرام کے عملیات و تعویذات

## دودھ پیتے بچوں کی موت کا صدمہ

اکثر عورتوں کے اولاد ہوتی ہے مگر سال دو سال کی ہو کر مر جاتی ہے۔ ایسے کسی بچے کے پیدا ہونے کے بعد سورۃ مزمل شریف سات مرتبہ پڑھ کر سپاری (چھالیہ) ثابت پر دم کر کے وہ سپاری سوراخ کر کے کالا دھاگہ باندھ کر بچے کے گلے میں باندھ دے اور نقش ذیل چاندی کے پتر (ٹکڑے) پر سنار سے وضو کرا کے کندہ کرائے اور بچے کے گلے میں ڈال دے۔ بحکم خدا انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر قسم کے آسیبی اثرات سے محفوظ رہے گا۔ وہ نقش یہ ہے (اگلے صفحہ پر)

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## دیوانے کتے کے زہر سے حفاظت اور مکان سے جن دفع کرنا

اگر کسی کو دیوانہ کتا کاٹ لے تو اس کے زہر سے محفوظ رہنے کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر مریض کو پلائیں۔ نیز جس مکان میں جن یا آسیب وبلا کا ٹھکانہ ہو اس نقش کو باوضو لکھ کر ایسے لٹکائیں کہ ہوا سے ہلتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ آسیب جن بھوت بلا اس گھر سے رخصت ہو جائیں گے۔ یہ نقش سورۃ وَالسَّمَاءِ وَالطَّارِقِ (پارہ نمبر ۳۰) کا ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲۴۹ | ۴۲۵۳ | ۴۲۵۶ | ۴۲۴۲ |
| ۴۲۵۵ | ۴۲۴۳ | ۴۲۴۸ | ۴۲۵۴ |
| ۴۲۴۴ | ۴۲۵۸ | ۴۲۵۱ | ۴۲۴۷ |
| ۴۲۵۲ | ۴۲۴۶ | ۴۲۴۵ | ۴۲۵۷ |

الحمدللہ جلد ہفتم ختم شد

الحمدللہ آپ نے جلد اول تا جلد ہفتم سے فائدہ اٹھایا اب جلد ہشتم، نہم، دہم سے فائدہ اٹھائیے۔

# ہماری مقبولِ عام مطبوعات

مرتبہ: اعجاز احمد خاں سنگھانوی

## حکایات الصالحین

یعنی
اولیاءِ کرام کی ایمان پرور حکایات

اولیاء کرام، صوفیائے عظام، علماءِ حق، مشائخِ طریقت اور حکام وقضاۃ کی ایمان افروز حکایات کا عظیم الشان مجموعہ۔

یہ حکایات شریعت وطریقت کا شاہکار، نیکی وتقویٰ کی منادی اور شرافت و انسانیت کا سبق سکھانے والی ہیں۔ اس کی بڑی جلد میں تین سو ۳۰۰ حکایات ہیں۔ قیمت: ۱۲۰/- روپے، چھوٹی کتاب میں صرف ایک سو ۱۰۰ حکایات ہیں۔

قیمت: ۳۰/- روپے

## حکایات الاسلاف و روایات الاخلاف

یعنی
علماءِ دیوبند کی دلچسپ اور سبق آموز حکایات

علماءِ دیوبند وسہارنپور کی حکایات کا دلچسپ اور بصیرت افروز مجموعہ۔
ان حکایات کا مطالعہ انسانی زندگی میں انقلابی تبدیلی پیدا کرتا ہے۔
ان حکایات کا مطالعہ اخلاق میں سنوار پیدا کرتا ہے۔ نیکی کا شعور پیدا کرتا ہے اور تقویٰ وطہارت کا احساس اُجاگر کرتا ہے۔
یہ حکایات انتہائی دلچسپ اور مؤثر ہیں۔ سفید کاغذ، کُل صفحات: ۳۲۰
قیمت۔ جلد اول: ۱۰۰/- روپے، جلد دوم: ۱۰۰/- روپے

**مظہر بُک ڈپو**
دکان ۷، محبوب کار زرہ ST2 III E نزد گول مارکیٹ ناظم آباد ۲ کراچی ۱۸